# حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت

## شہادت کی پیش گوئی:

امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (ت360ھ)روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ أَوْسِ بْنِ أَوْسٍ الثَّقَفِيِّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: ....أَنَا جَالِسٌ إِذْ جُعِلَتْ فِي يَدِي تُفَّاحَةٌ فَانْفَلَقَتِ التُّفَّاحَةُ بِنِصْفَيْنِ فَخَرَجَتْ مِنْهَا جَارِيَةٌ لَمْ أَرَ جَارِيَةً أَحْسَنَ مِنْهَا حُسْنًا وَلَا أَجْمَلَ مِنْهَا جَمَالًا تُسَبِّحُ تَسْبِيحًا لَمْ يَسْمَعِ الْأَوَّلُونَ وَالْآخِرُونَ بِمِثْلِهِ. فَقُلْتُ: مَنْ أَنْتِ يَا جَارِيَةُ؟ قَالَتْ: أَنَا مِنَ الْحُوْرِ الْعِيْنِ خَلَقَنِيَ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ مِنْ نُورِ عَرْشِهِ. فَقُلْتُ: لِمَنْ أَنْتِ؟ قَالَتْ: لِلْخَلِيفَةِ الْمَظْلُومِ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ.

المعجم الکبیر للطبرانی: ج1 ص167 رقم الحدیث 597

ترجمہ: حضرت اوس بن اوس ثقفی رضی اللہ عنہ سے مروی (ایک طویل حدیث میں) ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں بیٹھا ہوا تھا۔ میرے ہاتھ میں ایک سیب رکھا گیا۔ وہ سیب دو حصوں میں تقسیم ہو گیا تو اس سے ایک لڑکی ظاہر ہوئی۔ میں نے اس سے زیادہ حسن و جمال والی لڑکی نہیں دیکھی تھی۔ وہ اللہ کی ایسی تسبیح بیان کر رہی تھی کہ اولین و آخرین نے اس جیسی تسبیح نہیں سنی ہو گی۔ میں نے اس سے پوچھا کہ تم کون ہو؟ اس نے جواب دیا کہ میں حور عین ہوں۔ اللہ رب العزت نے مجھے اپنے عرش کے (مادہ) نور سے پیدا کیا ہے۔ میں نے پوچھا کہ تمہیں کس کے لیے پیدا کیا گیا ہے؟ اس نے جواب دیا کہ (آپ کے بعد آنے والے) اس خلیفہ کے لیے جس کو ظلماً شہید کیا جائے گا یعنی سیدنا عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے لیے۔

## فائدہ:

یہاں اس بات پر تنبیہ ضروری ہے کہ اس روایت پر محدثین نے سخت کلام کیا ہے حتیٰ کہ بعض حضرات نے اس روایت کو "موضوع" بھی لکھا ہے۔

## شہادت سے قبل ایک خواب:

امام ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ بن محمد الحاکم رحمہ اللہ (ت 405ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا، أَنَّ عُثْمَانَ أَصْبَحَ فَحَدَّثَ، فَقَالَ: إِنِّي رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْمَنَامِ اللَّيْلَةَ، فَقَالَ: "يَا عُثْمَانُ! أَفْطِرْ عِنْدَنَا."

المستدرک علی الصحیحین: ج4 ص62 رقم الحدیث 4610 رؤیا عثمان ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول لہ

ترجمہ: حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے (اپنی شہادت والی) صبح یہ بات بیان فرمائی کہ میں نے گزشتہ رات خواب میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: عثمان! ہمارے پاس روزہ افطار کرو۔

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب عمر بن کثیر الدمشقی رحمہ اللہ (ت 774ھ) فرماتے ہیں:

عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ سَلَامٍ. قَالَ: أَتَيْتُ عُثْمَانَ لِأُسَلِّمَ عَلَيْهِ وَهُوَ مَحْصُورٌ، فَدَخَلْتُ عَلَيْهِ فَقَالَ: مَرْحَبًا بِأَخِي، رَأَيْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اللَّيْلَةَ فِي هَذِهِ الْخَوْخَةِ- قَالَ: وَخَوْخَةٌ فِي الْبَيْتِ- فَقَالَ: «يَا عُثْمَانُ حَصَرُوكَ؟ قُلْتُ: نَعَمْ! قَالَ: عَطَّشُوكَ؟ قُلْتُ: نَعَمْ! فَأَدْلَى دَلْوًا فِيهِ مَاءٌ فَشَرِبْتُ حَتَّى رَوِيتُ حَتَّى إِنِّي لَأَجِدُ بَرْدَهُ بَيْنَ ثَدْيَيَّ وَبَيْنَ كَتِفَيَّ، وَقَالَ لِي: إِنْ شِئْتَ نُصِرْتَ عَلَيْهِمْ وَإِنْ شِئْتَ أَفْطَرْتَ عِنْدَنَا. فَاخْتَرْتُ أَنْ أُفْطِرَ عِنْدَهُ»

فَقُتِلَ ذٰلِكَ الْيَوْمَ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4ص195 فصل کان الحصار مستمر امن اواخر ذی القعدۃ

ترجمہ: حضرت عبد اللہ بن سلام رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ محاصرہ کے دوران ایک دن میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس آیا تاکہ آپ سے سلام دعا کر سکوں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: خوش آمدید! رات میں نے خواب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو گھر کے چھوٹے دروازے کے پاس دیکھا۔ راوی کہتے ہیں کہ آپ کے گھر میں ایک چھوٹا دروازہ بھی تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے پوچھا: عثمان! کیا آپ کو محصور (نظر بند) کر دیا گیا ہے؟ میں نے کہا: جی ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا: کیا آپ کو ان لوگوں نے پیاسا رکھا ہوا ہے؟ میں نے کہا: جی ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ڈول لٹکایا جس میں پانی تھا، میں نے وہ پانی پیا یہاں تک کہ میں سیر ہو گیا۔ اس کی ٹھنڈک اب بھی اپنے سینے میں پاتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر آپ چاہیں تو دشمنوں پر آپ کو فتح نصیب ہو اور اگر آپ چاہیں تو ہمارے ساتھ افطار کر لیں۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ افطار کرنا پسند کیا۔ حضرت عبد اللہ بن سلام رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اسی دن حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا گیا۔

# عبادت بوقتِ شہادت

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا شہادت والا دن بھی عبادات میں گزرا۔

## 1: تلاوتِ قرآن

امام ابو عبد اللہ محمد بن سعد بن منیع الہاشمی البغدادی رحمہ اللہ (ت230ھ) روایت نقل کرتے ہیں۔

لَمَّا ضَرَبَهُ بِالْمَشَاقِصِ قَالَ عُثْمَانُ: بِسْمِ اللّٰهِ، تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ، وَإِذَا الدَّمُ يَسِيلُ عَلَى اللِّحْيَةِ يَقْطُرُ، وَالْمُصْحَفُ بَيْنَ يَدَيْهِ، فَاتَّكَأَ عَلٰى شِقِّهِ الْأَيْسَرِ وَهُوَ يَقُولُ: سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيمِ وَهُوَ فِي ذٰلِكَ يَقْرَأُ الْمُصْحَفَ وَالدَّمُ يَسِيلُ عَلَى الْمُصْحَفِ حَتّٰى وَقَفَ الدَّمُ عِنْدَ قَوْلِهِ تَعَالٰى ﴿فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ﴾

الطبقات الکبریٰ لابن سعد: ج3 ص54 ذکر قتل عثمان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر نیزوں سے وار کیے گئے تو آپ نے فرمایا: اللہ کے نام کے ساتھ (اپنی جان کا نذرانہ پیش کرتا ہوں)، اللہ پر توکل کرتا ہوں۔ خون آپ کی ڈاڑھی مبارک پر بہہ رہا تھا اور مصحف (قرآن کریم کا نسخہ) آپ کے سامنے موجود تھا۔ آپ نے بائیں جانب ٹیک لگاتے ہوئے سبحان اللہ العظیم پڑھا۔ اس وقت آپ پہلے سے قرآن کریم کی تلاوت میں مصروف تھے اور خون کے قطرات قرآن کریم پر ٹپک رہے تھے حتی کہ خون کے قطرات قرآن کریم کے الفاظ ﴿فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ﴾ پر ثبت ہوگئے۔

امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (ت360ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيْرِيْنَ، قَالَ: قَالَتِ امْرَأَةُ عُثْمَانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ حِينَ أَطَافُوا بِهِ يُرِيدُونَ قَتْلَهُ: "إِنْ تَقْتُلُوهُ أَوْ تَتْرُكُوهُ فَإِنَّهُ كَانَ يُحْيِي اللَّيْلَ كُلَّهُ فِي رَكْعَةٍ يَجْمَعُ فِيهَا الْقُرْآنَ."

المعجم الکبیر للطبرانی: ج1 ص50 رقم الحدیث 128

ترجمہ: امام محمد بن سیرین رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ جس وقت باغی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو قتل کرنے کے ارادے سے گھر کے چکر کاٹ رہے تھے تو اس وقت آپ رضی اللہ عنہ کی اہلیہ سیدہ نائلہ رضی اللہ عنہا نے ان سے فرمایا: اگر تم لوگ انہیں قتل کرو یا نہ کرو لیکن تمہیں یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ یہ رات بھر عبادت کرتے ہیں جس میں ایک ہی رکعت میں مکمل قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہیں۔

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب عمر بن کثیر الدمشقی رحمہ اللہ (ت 774ھ) فرماتے ہیں:

أَتَاهُ رَجُلٌ بِيَدِهِ جَرِيدَةٌ يُقَدِّمُهُمْ حَتّٰى قَامَ عَلٰى عُثْمَانَ فَضَرَبَ بِهَا رَأْسَهُ فَشَجَّهُ، فَقَطَرَ دَمُهُ عَلَى الْمُصْحَفِ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص197 صفۃ قتلہ رضی اللہ عنہ

ترجمہ: ایک شخص آیا جس کے ہاتھ میں ایک چھڑی تھی، وہ آگے بڑھا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے سر پر وار کیا جس سے آپ بہت زیادہ زخمی ہوئے۔ آپ کے خون کے قطرات مصحف (قرآن کریم کے نسخہ) پر جا گرے۔

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب عمر بن کثیر الدمشقی رحمہ اللہ (ت 774ھ) فرماتے ہیں:

دَعَا بِمُصْحَفٍ فَنَشَرَهُ بَيْنَ يَدَيْهِ فَقُتِلَ وَهُوَ بَيْنَ يَدَيْهِ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص196 فصل کان الحصار مستمرا من اواخر ذی القعدۃ

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے قرآن کریم کا نسخہ منگوایا اور اسے کھول کر

سامنے رکھا۔ آپ کی شہادت کے وقت قرآن کریم آپ کے سامنے موجود تھا۔

## 2: روزہ

امام ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ بن محمد الحاکم رحمہ اللہ (ت 405ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا قَالَ .... أَصْبَحَ عُثْمَانُ صَائِمًا فَقُتِلَ مِنْ يَوْمِهٖ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ.

المستدرک علی الصحیحین: ج4 ص62 رقم الحدیث 4610 رؤیا عثمان ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول لہ

ترجمہ: حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے روزہ کی حالت میں صبح کی اور اس دن روزے کی حالت میں آپ کو شہید کر دیا گیا۔

## 3: غلاموں کی آزادی

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب عمر بن کثیر الدمشقی رحمہ اللہ (ت 774ھ) فرماتے ہیں:

عَنْ مُسْلِمٍ أَبِي سَعِيدٍ مَوْلٰى عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ أَنَّ عُثْمَانَ أَعْتَقَ عِشْرِينَ مَمْلُوكًا.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص196 فصل کان الحصار مستمرا من اواخر ذی القعدۃ

ترجمہ: حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے آزاد کردہ ابو سعید مسلم رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ (دورانِ محاصرہ) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے بیس غلام آزاد فرمائے۔

## 4: قیام امن کا حکم

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب عمر بن کثیر الدمشقی رحمہ اللہ (ت 774ھ) فرماتے ہیں:

وَضَعَ بَيْنَ يَدَيْهِ الْمُصْحَفَ يَتْلُو فِيهِ، وَاسْتَسْلَمَ لِقَضَاءِ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ وَ كَفَّ يَدَهُ عَنِ الْقِتَالِ، وَأَمَرَ النَّاسَ وَعَزَمَ عَلَيْهِمْ أَنْ لَا يُقَاتِلُوا دُونَهُ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص196 فصل کان الحصار مستمرا من اواخر ذی القعدۃ

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے سامنے مصحف (قرآن کریم کا نسخہ) رکھا ہوا تھا جس میں دیکھ کر تلاوت کر رہے تھے۔ اللہ عزوجل کی قضاء کو تسلیم کیا اور خود کو قتال سے روکے رکھا۔ لوگوں کو بھی یہی حکم دیا اور اپنا فیصلہ ان پر نافذ فرمایا کہ وہ آپ کی حفاظت کے لیے بھی خونریزی نہ کریں۔

## 5: دعا

امام ابو العرب محمد بن احمد بن تمیم التمیمی الافریقی رحمہ اللہ (ت 333ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ لَيْثِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ قَالَ عَبْدُ اللهِ بْنُ سَلَامٍ لِلَّذِيْنَ حَضَرُوا عُثْمَانَ حِينَ قُتِلَ مَا كَانَ قَوْلُهُ وَهُوَ مُتَشَحِّطٌ فِي دَمِهِ؟ قَالُوا كَانَ يَقُولُ: اَللّٰهُمَّ اجْمَعْ أُمَّةَ مُحَمَّدٍ اَللّٰهُمَّ اجْمَعْ أُمَّةَ مُحَمَّدٍ.

کتاب المحن: ص87 ذکر مقتل عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ وماروی فی ذالک

ترجمہ: حضرت لیث بن سعد رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ حضرت عبد اللہ بن سلام رضی اللہ عنہ نے ان لوگوں سے پوچھا جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے وقت وہاں موجود تھے کہ جب آپ خون میں لت پت تھے تو آپ نے کیا دعا مانگی تھی؟ انہوں نے بتایا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے آخر وقت میں یہ دعا مانگی:

”اَللّٰهُمَّ اجْمَعْ أُمَّةَ مُحَمَّدٍ اَللّٰهُمَّ اجْمَعْ أُمَّةَ مُحَمَّدٍ!“

اے اللہ! امت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو اتفاق نصیب فرما! اے اللہ امت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو اتفاق نصیب فرما!

# شہادت اور شہادت کے بعد

امام ابو زید عمر بن شبہ بن عبیدہ بن ریطۃ النمیری البصری رحمہ اللہ (ت262ھ)روایت نقل کرتے ہیں:

قَالَتْ: إِنَّ أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ قَدْ قُتِلَ. فَدَخَلَ الْحَسَنُ وَالْحُسَيْنُ وَمَنْ كَانَ مَعَهُمَا فَوَجَدُوا عُثْمَانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ مَذْبُوحًا فَانْكَبُّوا عَلَيْهِ يَبْكُونَ وَخَرَجُوا وَدَخَلَ النَّاسُ فَوَجَدُوهُ مَقْتُولًا، وَبَلَغَ عَلِيًّا الْخَبَرُ وَطَلْحَةَ وَالزُّبَيْرَ وَسَعْدًا وَمَنْ كَانَ بِالْمَدِينَةِ، فَخَرَجُوا وَقَدْ ذَهَبَتْ عُقُولُهُمْ لِلْخَبَرِ الَّذِي أَتَاهُمْ حَتّٰى دَخَلُوا عَلَيْهِ فَوَجَدُوهُ مَذْبُوحًا فَاسْتَرْجَعُوا.

تاریخ المدینۃ لابن شبہ: ج4 ص1305 تحت رجوع اھل مصر بعد شخوصھم

ترجمہ: (جس وقت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا گیا تو اس وقت آپ کی اہلیہ) سیدہ نائلہ رضی اللہ عنہا نے لوگوں کو بتایا کہ امیر المومنین (حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ) کو قتل کر دیا گیا ہے۔ حضرت حسن، حسین رضی اللہ عنہما اور جو لوگ ان دونوں کے ساتھ تھے وہ گھر میں داخل ہوئے۔ دیکھا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو ذبح کر دیا گیا تھا۔ چنانچہ یہ لوگ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر جھک گئے اور رونا شروع کر دیا۔ کچھ دیر کے بعد باہر تشریف لائے۔ ان کے بعد باقی لوگ گھر میں داخل ہوئے تو انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید پایا۔ یہ خبر حضرت علی المرتضیٰ، طلحہ، زبیر، سعد رضی اللہ عنہم اور جو لوگ مدینہ میں موجود تھے ان تک پہنچی۔ یہ سب لوگ اپنے گھروں سے باہر نکلے۔ اس خبر نے سب کے اوسان خطا کر دیے تھے، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے گھر میں آئے، آپ کو شہید پایا اور انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھا۔

## حسنین کریمین رضی اللہ عنہما کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ڈانٹ:

امام ابو زید عمر بن شبہ بن عبیدہ بن ریطۃ النمیری البصری رحمہ اللہ (ت262ھ)روایت نقل کرتے ہیں:

وَقَالَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ لِابْنَيْهِ: كَيْفَ قُتِلَ وَأَنْتُمَا عَلَى الْبَابِ؟ وَلَطَمَ الْحَسَنَ وَضَرَبَ الْحُسَيْنَ.

تاریخ المدینۃ لابن شبہ: ج4ص1305 تحت رجوع اھل مصر بعد شخوصھم

ترجمہ: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے دونوں بیٹوں کو جھنجھوڑ کر فرمایا کہ تمہارے ہوتے ہوئے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو کیسے شہید کر دیا گیا؟(دشمن اپنے مقصد میں کیسے کامیاب ہو گیا؟) اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو طمانچہ مارا، حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو بھی مارا۔

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا وصیت نامہ:

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب عمر بن کثیر الدمشقی رحمہ اللہ (ت774ھ)فرماتے ہیں:

عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ الْفَضْلِ عَنْ أَبِيهِ. قَالَ: لَمَّا قُتِلَ عُثْمَانُ فَتَّشُوا خزانته فوجدوا فيها صندوقا مقفلا ففتحوه فَوَجَدُوا فِيهِ حُقَّةً فِيهَا وَرَقَةٌ مَكْتُوبٌ فِيهَا: «هَذِهِ وَصِيَّةُ عُثْمَانَ. بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَنِ الرَّحِيمِ، عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ يَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ، وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ، وَأَنَّ الْجَنَّةَ حَقٌّ، وَأَنَّ النَّارَ حَقٌّ، وَأَنَّ اللَّهَ يَبْعَثُ مَنْ فِي الْقُبُورِ، لِيَوْمٍ لَا رَيْبَ فِيهِ إِنَّ اللَّهَ لَا يخلف الميعاد، عليها يحيى وَعَلَيْهَا يَمُوتُ، وَعَلَيْهَا يُبْعَثُ إِنْ شَاءَ اللَّهُ تَعَالَى».

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4ص196 فصل کان الحصار مستمرا من اواخر ذی القعدۃ

ترجمہ: حضرت علاء بن فضل رحمہ اللہ اپنے والد فضل سے روایت کرتے ہیں کہ

جب باغیوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا تو (ان کے وہاں سے فرار ہونے کے بعد) لوگوں نے آپ کے سامان کو تلاش کیا تو انہیں ایک صندوق ملا جسے تالا لگا ہوا تھا۔ اسے کھولا گیا۔ وہاں پر ایک چھوٹے سے برتن میں بند ایک ورق تھا جس پر حضرت عثمان کی وصیت درج تھی:

"بسم اللہ الرحمن الرحیم، عثمان بن عفان اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اور عثمان بن عفان اس بات کی بھی گواہی دیتا ہے کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور رسول ہیں، جنت اور دوزخ برحق ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس دن لوگوں کو قبروں سے اٹھائیں گے جس دن کے آنے میں کوئی شک نہیں۔ اللہ تعالیٰ وعدہ خلافی نہیں کرتے۔ عثمان نے اسی عقیدے پر زندگی گزاری ہے اور اسی عقیدے پر وفات پائے گا، اور قیامت کے دن اسی عقیدے پر عثمان کو اٹھایا جائے گا۔

## نماز جنازہ:

آپ رضی اللہ عنہ کے شہید ہونے کی اطلاع جب مدینہ طیبہ میں پھیلی تو جو جہاں تھا وہیں ٹھہر گیا، کسی کو یقین نہیں آ رہا تھا کہ باغی اس حد تک جا سکتے ہیں، ہر آنکھ اشکبار تھی۔

امام ابو عبد اللہ احمد بن حنبل البغدادی رحمہ اللہ (ت 241ھ) روایت نقل فرماتے ہیں:

**عَنْ قَتَادَةَ قَالَ: صَلَّى الزُّبَيْرُ عَلٰى عُثْمَانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ وَدَفَنَهٗ وَكَانَ أَوْصٰى إِلَيْهِ.**

مسند احمد: ج 1 ص 399 رقم الحدیث 549 ومن اخبار عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت قتادہ رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی نماز

جنازہ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے پڑھائی کیونکہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان کو (نمازِ جنازہ پڑھانے کی) وصیت فرمائی تھی۔

## بوقتِ شہادت فرشتوں کی دعائے مغفرت:

امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (ت360ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ، عَنْ أَبِيهِ قَالَ: لَمَّا طُعِنَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ وَأَمَرَ بِالشُّورَى، دَخَلَتْ عَلَيْهِ حَفْصَةُ ابْنَتُهُ، فَقَالَتْ: يَا أَبَتِ، إِنَّ النَّاسَ يَقُولُونَ: إِنَّ هَؤُلَاءِ الْقَوْمَ الَّذِينَ جَعَلْتَهُمْ فِي الشُّورَى لَيْسَ هُمْ بِرِضًى؟ فَقَالَ: أَسْنِدُونِي، فَأَسْنَدُوهُ، وَهُوَ لِمَا بِهِ، فَقَالَ: مَا عَسَى أَنْ يَقُولُوا فِي عُثْمَانَ؟ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: «يَوْمَ يَمُوتُ عُثْمَانُ تُصَلِّي عَلَيْهِ مَلَائِكَةُ السَّمَاءِ» قُلْتُ: لِعُثْمَانَ خَاصَّةً أَمْ لِلنَّاسِ عَامَّةً؟ قَالَ: «بَلْ لِعُثْمَانَ خَاصَّةً»

المعجم الاوسط للطبرانی: ج2ص249رقم الحدیث3172

ترجمہ: حضرت سالم بن عبد اللہ بن عمر رحمہ اللہ اپنے والد (حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما) سے روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ زخمی ہوئے اور انہوں نے (امر خلافت کے بارے میں) شوریٰ کو حکم دیا۔ اسی دوران آپ کی صاحبزادی (ام المومنین زوجۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم) سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا آپ کی خدمت میں تشریف لائیں اور عرض کی: ابو جان! بعض لوگ یہ کہہ رہے ہیں کہ جن لوگوں کو آپ نے شوریٰ کے لیے منتخب فرمایا ہے وہ اس کے اہل نہیں ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (شدت تکلیف کی وجہ سے) فرمایا کہ مجھے سہارا دیں۔ وہاں پر موجود لوگوں نے آپ کو سہارا دیا۔ آپ رضی اللہ عنہ اس وقت سخت تکلیف کی حالت میں تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: شاید لوگ ایسی باتیں حضرت عثمان رضی

اللہ عنہ کے بارے میں کر رہے ہوں حالانکہ میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جس دن عثمان کی شہادت ہو گی اس دن آسمان کے فرشتے ان کے لیے دعائے رحمت کریں گے۔ (حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ) میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا: کیا یہ صرف عثمان کے لیے ہے یا سب لوگوں کے لیے ہے؟ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ صرف عثمان رضی اللہ عنہ کے لیے خاص ہے۔

## تکفین وتدفین:

امام ابو عبد اللہ احمد بن حنبل البغدادی رحمہ اللہ (ت 241ھ) روایت نقل فرماتے ہیں:

دُفِنَ فِي ثِيَابِهِ بِدِمَائِهِ وَلَمْ يُغَسَّلْ.

مسند احمد: ج1 ص393 رقم الحدیث 531 مسند عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو غسل دیے بغیر شہادت والے خون آلود کپڑوں میں دفن کر دیا گیا۔

## شہادت کا دن، مہینہ اور سال:

امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (ت360ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ يَحْيَى بْنِ بُكَيْرٍ قَالَ: .... قُتِلَ عُثْمَانُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ لِثَمَانِ عَشْرَةَ خَلَتْ مِنْ ذِي الْحِجَّةِ، تَمَامَ سَنَةِ خَمْسٍ وَثَلَاثِينَ.

المعجم الکبیر للطبرانی: ج1 ص44 رقم الحدیث 105

ترجمہ: حضرت یحییٰ بن بُکیر رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو 18 ذوالحج سن 35 ہجری بروز جمعۃ المبارک شہید کر دیا گیا۔

## کل عمر:

امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (ت360ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ يَحْيَى بْنِ بُكَيْرٍ قَالَ: .....وَسِنُّهُ ثَمَانٍ وَثَمَانُونَ سَنَةً.

المعجم الکبیر للطبرانی: ج1 ص44 رقم الحدیث 105

ترجمہ: حضرت یحییٰ بن بکیر رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی کل عمر 88 سال تھی۔

## کل زمانہ خلافت:

امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (ت360ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ يَحْيَى بْنِ بُكَيْرٍ قَالَ: ....وَكَانَتْ وِلَايَةُ عُثْمَانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ، اثْنَتَيْ عَشَرَةَ سَنَةً.

المعجم الکبیر للطبرانی: ج1 ص44 رقم الحدیث 105

ترجمہ: حضرت یحییٰ بن بکیر رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا کل عرصہ خلافت 12 سال ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اعتراض نمبر 1: غزوۂ بدر میں شریک نہ ہونا

سیدنا عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ پر اعتراض کیا جاتا ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ اسلام کے اہم ترین اور پہلے غزوہ؛ غزوۂ بدر میں شریک نہیں ہوئے تھے۔

## جواب نمبر 1:

جنگ میں شرکت کی دو صورتیں ہیں:

1: آدمی میدان جہاد میں موجود ہو یعنی قتال میں شریک ہو۔

2: آدمی امیر لشکر کی تشکیل پر ہو۔

ان دونوں صورتوں کی مثال عہد صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم میں مل جاتی ہے۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی غزوۂ میں شرکت کی دوسری صورت تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے خود کو پیش کر دیا تھا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ رضی اللہ عنہ کی تشکیل فرمائی تھی کہ آپ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ میں رکے رہیں اور حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کی تیمارداری کریں۔

1: امام ابوعبد اللہ محمد ابن سعد ابن منیع البصری رحمہ اللہ (ت430ھ) لکھتے ہیں:

عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مِكْنَفِ بْنِ حَارِثَةَ الْأَنْصَارِيِّ قَالَ: "لَمَّا خَرَجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى بَدْرٍ خَلَّفَ عُثْمَانَ عَلَى ابْنَتِهِ رُقَيَّةَ، وَكَانَتْ مَرِيضَةً فَمَاتَتْ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا يَوْمَ قَدِمَ زَيْدُ بْنُ حَارِثَةَ الْمَدِينَةَ بَشِيرًا بِمَا فَتَحَ اللهُ عَلَى رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِبَدْرٍ، وَضَرَبَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى

اللہُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ لِعُثۡمَانَ بِسَهۡمِهٖ وَأَجۡرِهٖ فِي بَدۡرٍ، فَكَانَ كَمَنۡ شَهِدَهَا.

الطبقات الکبریٰ لابن سعد: ج3 ص41 باب ذکر اسلام عثمان بن عفان

ترجمہ: حضرت عبد اللہ بن مکنف بن حارثہ انصاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بدر کی طرف روانہ ہوئے تو آپ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اپنی بیٹی رقیہ رضی اللہ عنہا کی تیمار داری کیلئے چھوڑا جو اس وقت بیمار تھیں۔ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کا انتقال اسی دن ہوا جس دن زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ مدینہ میں اس فتح کی خوشخبری لائے جو اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بدر والے دن عطا فرمائی تھی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو غزوۂ بدر کا حصہ بھی دیا اور اجر میں بھی شریک ٹھہرایا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی حیثیت ان صحابہ کی طرح تھی جو غزوۂ بدر میں شریک ہوئے تھے۔

2: امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (ت 256ھ) نے ایک طویل روایت نقل کی ہے جس میں ہے کہ ایک مصری شخص نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے سامنے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر کچھ اعتراضات کیے۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ان اعتراضات کے جوابات دیے۔ ان اعتراضات میں ایک اعتراض یہی تھا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ غزوۂ بدر میں شریک نہیں ہوئے تھے تو حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اس اعتراض کے جواب میں فرمایا:

وَأَمَّا تَغَيُّبُهٗ عَنۡ بَدۡرٍ فَإِنَّهٗ كَانَ تَحۡتَهٗ بِنۡتُ رَسُولِ اللہِ صَلَّى اللہُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ وَكَانَتۡ مَرِيضَةً، فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللہُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ: "إِنَّ لَكَ أَجۡرَ رَجُلٍ مِمَّنۡ شَهِدَ بَدۡرًا وَسَهۡمَهٗ".

صحیح البخاری: رقم الحدیث 4066

ترجمہ: بدر کی لڑائی میں ان کے موجود نہ ہونے کے متعلق جو تم نے کہا تو اس کی وجہ یہ تھی کہ ان کے نکاح میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی (حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا) تھیں جو کہ بیمار تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ تمہیں اس شخص کے برابر ثواب ملے گا جو بدر کی لڑائی میں شریک ہو گا اور اسی کے برابر مال غنیمت سے حصہ بھی ملے گا۔

## استدلال:

غزوۂ بدر کی فتح کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو مال غنیمت میں سے فاتحین بدر کے مساوی مال غنیمت دیا تھا جو اس بات کی دلیل ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا شمار شرکائے بدر میں کیا گیا تھا۔

# اعتراض نمبر 2: غزوۂ احد میں میدان چھوڑ کر چلے جانا

امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (ت 256ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا قَالَ جَعَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الرَّجَّالَةِ يَوْمَ أُحُدٍ - وَكَانُوا خَمْسِينَ رَجُلًا - عَبْدَ اللهِ بْنَ جُبَيْرٍ فَقَالَ: "إِنْ رَأَيْتُمُونَا تَخْطَفُنَا الطَّيْرُ فَلَا تَبْرَحُوا مَكَانَكُمْ هٰذَا حَتّٰى أُرْسِلَ إِلَيْكُمْ وَإِنْ رَأَيْتُمُونَا هَزَمْنَا الْقَوْمَ وَأَوْطَأْنَاهُمْ فَلَا تَبْرَحُوا حَتّٰى أُرْسِلَ إِلَيْكُمْ". فَهَزَمُوهُمْ قَالَ: فَأَنَا وَاللهِ رَأَيْتُ النِّسَاءَ يَشْتَدِدْنَ قَدْ بَدَتْ خَلَاخِلُهُنَّ وَأَسْوُقُهُنَّ رَافِعَاتٍ ثِيَابَهُنَّ فَقَالَ أَصْحَابُ عَبْدِ اللهِ بْنِ جُبَيْرٍ: الْغَنِيمَةَ أَيْ قَوْمِ الْغَنِيمَةَ ظَهَرَ أَصْحَابُكُمْ فَمَا تَنْتَظِرُونَ؟ فَقَالَ عَبْدُ اللهِ بْنُ جُبَيْرٍ: أَنَسِيتُمْ مَا قَالَ لَكُمْ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ قَالُوا: وَاللهِ لَنَأْتِيَنَّ النَّاسَ فَلَنُصِيبَنَّ مِنَ الْغَنِيمَةِ. فَلَمَّا أَتَوْهُمْ صُرِفَتْ وُجُوهُهُمْ فَأَقْبَلُوا مُنْهَزِمِينَ فَذَاكَ إِذْ يَدْعُوهُمُ الرَّسُولُ فِي أُخْرَاهُمْ فَلَمْ يَبْقَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَيْرُ اثْنَيْ عَشَرَ رَجُلًا فَأَصَابُوا مِنَّا سَبْعِينَ الحديث.

صحیح البخاری: رقم الحدیث 3039

ترجمہ: حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے احد والے دن حضرت عبد اللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ کو تیز اندازوں کا امیر مقرر کیا جن کی تعداد پچاس تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ تم لوگ اگر یہ منظر بھی دیکھو کہ ہمیں پرندے نوچ رہے ہیں تب بھی اپنی جگہ سے نہ ہٹنا یہاں تک کہ میں تمہاری طرف کوئی پیغام نہ بھیج دوں، اور اگر تم یہ منظر بھی دیکھ لو کہ ہم نے مخالف فوج کو واضح شکست دے دی ہے اور ان کی لاشوں کو روند ڈالا ہے تب بھی اس

وقت تک اپنی جگہ سے نہ ہٹنا جب تک میں تمہاری طرف کوئی پیغام نہ بھیج دوں۔ چنانچہ مسلمانوں نے کفار کو شکست دے دی۔ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ کی قسم! میں نے (مشرکین کی) عورتوں کو دیکھا کہ وہ اپنے کپڑے اٹھائے ہوئے تیزی سے (میدان چھوڑ کر) بھاگ رہی تھیں اور ان کے پازیب اور پنڈلیاں دکھائی دے رہی تھیں۔ حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ کے ساتھیوں نے کہا کہ غنیمت جمع کرو، اے قوم! غنیمت جمع کرو۔ تمہارے ساتھی غالب آچکے ہیں تو اب کس کس بات کا انتظار ہے؟ اس پر حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمہیں جو ہدایت فرمائی تھی کیا تم اسے بھول گئے ہو؟ لیکن ان ساتھیوں نے کہا: قسم بخدا! ہم ضرور جائیں گے اور مالِ غنیمت جمع کریں گے۔ چنانچہ جب یہ لوگ (اپنی جگہ چھوڑ کر) ان کے پاس آئے تو ان کے چہرے پھیر دیے گئے اور وہ شکست سے دوچار ہو کر (میدان سے) لَوٹتے ہوئے نظر آئے۔ یہی وہ موقع ہے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو پیچھے سے پکار رہے تھے۔ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بارہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم باقی رہ گئے۔

امام فخر الدین ابو عبد اللہ محمد بن عمر بن الحسین الرازی الشافعی رحمہ اللہ (ت606ھ) لکھتے ہیں:

وَمِنْهُمْ أَيْضًا عُثْمَانُ انْهَزَمَ مَعَ رَجُلَيْنِ مِنَ الْاَنْصَارِ يُقَالُ لَهُمَا سَعْدٌ وَعُقْبَةُ، انْهَزَمُوْا حَتّٰى بَلَغُوْا مَوْضِعًا بَعِيْدًا.

التفسیر الکبیر: ج9ص42 تحت قولہ ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَلَّوْا مِنْكُمْ﴾ آل عمران:155

ترجمہ: میدان چھوڑنے والوں میں حضرت عثمان (رضی اللہ عنہ) بھی تھے جو دو انصاری صحابہ سعد اور عقبہ (رضی اللہ عنہما) کے ساتھ چلے گئے تھے اور بہت دور ایک مقام پر جا پہنچے تھے۔

## فائدہ:

اُحد پہاڑ کی ایک طرف دَرّہ ہے جو جبلِ رماۃ کے نام سے معروف ہے۔ یہ وہ جگہ ہے جہاں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبد اللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھ پچاس تیر اندازوں کو مقرر فرمایا اور تاکید کی کہ جب تک میرا حکم نہ ہو آپ لوگوں نے یہاں سے ہٹنا نہیں، چاہے فتح ہو یا شکست۔ تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم انتہائی جانثاری اور جوانمردی کے ساتھ کفار سے لڑتے رہے اور مشرکین بھاگنے پر مجبور ہوگئے۔ کچھ مسلمان ان کو بھگا رہے تھے اور کچھ مال غنیمت اکٹھا کر رہے تھے۔ دَرّہ پر مقرر تیر انداز صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے اکثر نیچے اتر کر اپنے دوسرے بھائیوں کے ساتھ مل کر غنیمت اکٹھی کرنے لگے۔ دوسری طرف خالد بن ولید نے جو ابھی تک مسلمان نہیں ہوئے تھے، درہ خالی دیکھا تو اچانک حملہ کر دیا جس کی وجہ سے مسلمانوں کو سخت نقصان اٹھانا پڑا۔ چنانچہ اس حملہ کے بعد بعض صحابہ رضی اللہ عنہم میدان چھوڑ کر چلے گئے اور بعض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہے۔

## اعتراض:

غزوۂ احد میں بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میدان چھوڑ کر چلے گئے تھے۔ ان جانے والے حضرات میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بھی تھے حالانکہ وہ موقع میدان چھوڑ کر جانے کا نہیں بلکہ میدان میں ٹھہر کر دشمن سے مقابلہ کرنے کا تھا۔

## جواب:

اہل السنۃ والجماعۃ کا موقف یہ ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم محفوظ ہیں۔

محفوظ ہونے کا معنی یہ ہے کہ اگر ان میں سے کسی سے بشری تقاضوں کے مطابق کبھی کوئی خطا ہو جائے تو اللہ تعالیٰ ان کے ذمے میں وہ باقی نہیں رہنے دیتے یعنی دنیا میں اس خطا کی معافی عطا فرما دیتے ہیں اور اس خطا کی وجہ سے ملنے والے اُخروی عذاب سے ان کو محفوظ فرما لیتے ہیں۔

غزوۂ احد میں مشرکین کی طرف سے جو اچانک حملہ ہوا تھا اس کے نتیجے میں مسلمان ایک اضطرابی کیفیت میں مبتلا ہو گئے تھے۔ اسی اضطراب و پریشانی نے ہی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو مجبور کیا اور ان سے میدان سے لوٹنے کی خطا سرزد ہو گئی لیکن اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں اس خطا کو معاف فرما دیا ہے۔ اب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بالخصوص حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر اعتراض کرنا غلط ہے۔

1: فرمان باری تعالیٰ ہے:

﴿وَ لَقَدۡ عَفَا اللّٰهُ عَنۡهُمۡ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوۡرٌ حَلِيۡمٌ ﴿۱۵۵﴾﴾

سورۃ آل عمران: رقم الآیۃ: 155

ترجمہ: یقیناً اللہ تعالیٰ نے اُنہیں اس کی بھی معافی دے دی۔ بے شک اللہ تعالیٰ کی ذات بخشنے والی اور بردبار ہے۔

2: امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (ت 256ھ) نے ایک طویل روایت نقل کی ہے جس میں ہے کہ ایک مصری شخص نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے سامنے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر کچھ اعتراضات کیے۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ان اعتراضات کے جوابات دیے۔ ان اعتراضات میں ایک اعتراض یہی تھا جس کے جواب میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا تھا:

أَمَّا فِرَارُهُ يَوۡمَ أُحُدٍ فَأَشۡهَدُ أَنَّ اللّٰهَ عَفَا عَنۡهُ.

صحیح البخاری: رقم الحدیث 4066

ترجمہ: احد کی لڑائی میں میدان سے لَوٹنے سے متعلق جو تم نے کہا تو میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی خطا معاف کر دی ہے۔

3: علامہ سید ابو الثناء محمود آلوسی آفندی بغدادی الحنفی رحمہ اللہ (ت1270ھ) لکھتے ہیں:

لَا تَعْيِيْرَ بَعْدَ عَفْوِ اللهِ تَعَالٰى عَنِ الْجَمِيْعِ وَنَحْنُ لَا نَدَّعِى الْعِصْمَةَ فِي الصَّحَابَةِ رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُمْ وَلَا نَشْتَرِطُهَا فِي الْخِلَافَةِ.

روح المعانی: ج3 ص99 تحت قولہ ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَلَّوْا مِنْكُمْ﴾ آل عمران:155

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کو معاف فرما دینے کے بعد تو اعتراض کی کوئی وجہ بنتی ہی نہیں۔ نیز ہم صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے معصوم ہونے کے قائل نہیں ہیں اور نہ ہی عصمت کو خلافت کے لیے شرط قرار دیتے ہیں۔ (اس لیے جب خطا معاف ہو گئی تو اعتراض ہی ختم ہو گیا۔)

# اعتراض نمبر 3: بیعتِ رضوان میں شریک نہ ہونا

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ پر ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ آپ نے بیعت رضوان میں شرکت نہیں کی تھی۔

**جواب:**

بیعتِ رضوان میں درج ذیل چند امور تھے۔

1: یہ بیعت حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ ہی کی وجہ سے لی گئی تھی۔

2: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب شہادتِ عثمان رضی اللہ عنہ کی یہ خبر پہنچی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بیعت لی کہ ہم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا بدلہ لیے بغیر واپس نہیں جائیں گے۔

3: بیعت لیتے وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دائیں ہاتھ کو اٹھا کر فرمایا کہ یہ عثمان کا ہاتھ ہے اور اسے اپنے (بائیں) ہاتھ پر مار کر فرمایا کہ یہ بیعت عثمان کی طرف سے ہے۔

تو یہ بیعت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ہی کی وجہ سے لی گئی تھی جو اس وقت مکہ میں روک لیے گئے تھے اور ان کی طرف سے بیعت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دستِ مبارک سے فرمائی تھی۔ اس لیے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی عدمِ شرکت کو بنیاد بنا کر ان پر اعتراض کرنا غلط ہے۔

اس حوالے سے چند تصریحات ملاحظہ ہوں:

1: امام ابو محمد جمال الدین عبد الملک بن ہشام بن ایوب الحمیری المعافری رحمہ اللہ (ت 213ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

دَعَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ، فَبَعَثَهُ إِلَى أَبِي

سُفْيَانَ وَأَشْرَافِ قُرَيْشٍ، يُخْبِرُهُمْ أَنَّهُ لَمْ يَأْتِ لِحَرْبٍ وَإِنَّهُ إِنَّمَا جَاءَ زَائِرًا لِهٰذَا الْبَيْتِ، وَمُعَظِّمًا لِحُرْمَتِهِ.

السیرۃ النبویۃ لابن ھشام: ج2 ص315 عثمان رسول محمد الی قریش

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو بلایا اورآپ کو سرداران قریش بالخصوص ابوسفیان کے پاس یہ پیغام دے کر بھیجا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے ساتھ لڑنے کی نیت سے نہیں آئے بلکہ بیت اللہ کی زیارت (بصورتِ عمرہ) کرنے آئے ہیں اور اس کی حرمت کو ملحوظ رکھتے ہوئے اس کی تعظیم کریں گے۔

2: امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ بن سورۃ الترمذی رحمہ اللہ (ت279ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: لَمَّا أُمِرَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِبَيْعَةِ الرِّضْوَانِ كَانَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رَسُولَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلٰى أَهْلِ مَكَّةَ قَالَ: فَبَايَعَ النَّاسَ، قَالَ: فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: "إِنَّ عُثْمَانَ فِي حَاجَةِ اللهِ وَحَاجَةِ رَسُولِهِ". فَضَرَبَ بِإِحْدٰى يَدَيْهِ عَلَى الْأُخْرٰى، فَكَانَتْ يَدُ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعُثْمَانَ خَيْرًا مِنْ أَيْدِيهِمْ لِأَنْفُسِهِمْ.

جامع الترمذی: رقم الحدیث3702

ترجمہ: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب (اللہ رب العزت کی طرف سے) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بیعت رضوان کا حکم دیا گیا۔ تو اس وقت حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قاصد اور سفیر بن کر مکہ والوں کے پاس گئے ہوئے تھے۔ راوی کہتے ہیں کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں سے بیعت لی اور فرمایا: عثمان؛ اللہ اور اس کے رسول کے

کام کے سلسلے میں گئے ہوئے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ایک مبارک ہاتھ کو (حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ہاتھ قرار دے کر) دوسرے مبارک ہاتھ پر رکھا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لیے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا مبارک ہاتھ لوگوں کے لیے ان کے اپنے ہاتھوں سے بہت بہتر تھا۔

3: حج پر آنے والے ایک آدمی نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کیے تھے تو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اس کو جوابات دیے تھے۔ ان اعتراضات میں یہی اعتراض بھی تھا جس کے جواب میں آپ رضی اللہ عنہما نے ارشاد فرمایا تھا:

**وَأَمَّا تَغَيُّبُهُ عَنْ بَيْعَةِ الرُّضْوَانِ فَإِنَّهُ لَوْ كَانَ أَحَدٌ أَعَزَّ بِبَطْنِ مَكَّةَ مِنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ لَبَعَثَهُ مَكَانَهُ.**

صحیح البخاری: رقم الحدیث 4066

ترجمہ: بیعت رضوان میں ان کی شرکت نہ کرنے کا جو سوال ہے تو وادی مکہ میں (اہلِ مکہ کی نظر میں) حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے زیادہ معزز کوئی اور شخص ہوتا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان کے بجائے اسی کو بھیجتے۔

# اعتراض نمبر 4: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو مارنا

(شیعہ مؤرخ) احمد بن ابو یعقوب بن جعفر الیعقوبی (ت 284ھ) لکھتے ہیں:

فَدَخَلَ الْمَسْجِدَ وَعُثْمَانُ يَخْطُبُ فَقَالَ عُثْمَانُ: إِنَّهُ قَدْ قَدِمَتْ عَلَيْكُمْ دَابَّةُ سُوْءٍ. فَكَلَّمَهُ ابْنُ مَسْعُوْدٍ بِكَلَامٍ غَلِيْظٍ فَأَمَرَ بِهٖ عُثْمَانُ فَجُرَّ بِرِجْلِهٖ حَتّٰى كُسِرَ لَهٗ ضَلْعَانِ.

تاریخ یعقوبی: ج2 ص170 تحت ایام عثمان بن عفان

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعود (رضی اللہ عنہ) مسجد میں تشریف لائے تو اس وقت حضرت عثمان (رضی اللہ عنہ) خطبہ دے رہے تھے۔ خطبہ کے دوران ہی انہوں نے کہا: ”(اے لوگو!) تمہارے پاس بری سواری آئی ہے۔“ اس پر حضرت عبداللہ بن مسعود (رضی اللہ عنہ) نے ان سے سخت لہجے میں گفتگو کی۔ حضرت عثمان (رضی اللہ عنہ) نے (اپنے خدام کو) حکم دیا (کہ وہ انہیں ماریں) تو ان کی ٹانگ کو پکڑ کر کھینچا گیا جس سے حضرت عبداللہ بن مسعود (رضی اللہ عنہ گر پڑے اور ان) کی دو پسلیاں ٹوٹ گئیں۔

## اعتراض:

اس عبارت کی بنیاد پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ آپ نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو زدوکوب کروایا یہاں تک ان کی پسلیاں بھی ٹوٹ گئیں۔

## جواب نمبر 1:

یہ روایت ثابت ہی نہیں ہے۔ اس لیے کہ احمد بن ابو یعقوب بن جعفر الیعقوبی (ت 284ھ) نے اپنی کتاب ”تاریخ یعقوبی“ میں اس روایت کو بغیر سند اور

بغیر حوالے کے پیش کیا ہے، تو بلا سند وبلا حوالہ روایت کیسے معتبر ہو سکتی ہے؟

اس روایت کے ثابت نہ ہونے پر مورخین کی آراء ملاحظہ ہوں:

1: امام ابو بکر محمد بن عبداللہ بن محمد المعافری ابن العربی المالکی رحمہ اللہ (ت 543ھ) لکھتے ہیں:

وَأَمَّا ضَرْبُهُ لِابْنِ مَسْعُودٍ وَمَنْعُهُ عَطَاءَهُ فَزُوْرٌ.

العواصم من القواصم: ص 63 موقف عثمان من عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ابن مسعود رضی اللہ عنہ کو مارنا اور وظیفہ روک لینا یہ بات بے بنیاد ہے۔

2: علامہ شمس الدین ابو عبد للہ محمد بن احمد بن عثمان ذہبی رحمہ اللہ (ت 748ھ) لکھتے ہیں:

وَأَمَّا قَوْلُكَ "ضَرَبَ ابْنَ مَسْعُودٍ حَتّٰى مَاتَ" فَهٰذَا مِنْ اَسْمَجِ الْكَذِبِ الْمَعْلُوْمِ.

المنتقی من منہاج الاعتدال للذہبی: ص 409

ترجمہ: جہاں تک تمہاری اس بات کا تعلق ہے کہ "حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کو مارا جس کی وجہ سے ان کی وفات ہو گئی" تو یہ بات واضح جھوٹ ہے۔

3: مؤرخ حسین بن محمد دیار بکری الشافعی رحمہ اللہ (ت 982ھ) لکھتے ہیں:

اَمَّا مَا رَوَوْهُ مِمَّا جَرٰى عَلٰى عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ مِنْ عُثْمَانَ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ وَاَمَرَ غُلَامَهٗ بِضَرْبِهٖ اِلٰى اٰخِرِ مَا قَرَّرُوْهُ فَكُلُّهٗ بُهْتَانٌ وَ اخْتِلَاقٌ لَا يَصِحُّ مِنْهُ شَيْئٌ وَهٰؤُلَاءِ الْجَهَلَةُ لَا يَتَحَامَوْنَ الْكِذْبَ فِيْمَا يَرْوُوْنَهٗ مُوَافِقًا لِاَغْرَاضِهِمْ اِذْ لَا دِيَانَةَ تَرُدُّهُمْ لِذٰلِكَ.

تاریخ الخمیس: ج 2 ص 270 الجواب عن الطعن العاشر

ترجمہ: لوگ یہ جو بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے غلام کو حکم دیا کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کو مارا پیٹا جائے تو یہ سب بہتان اور بے بنیاد بات ہے۔ اس حوالے سے کوئی بات درست نہیں ہے۔ (ایسی باتیں نقل کرنے والے) یہ جاہل لوگ اپنی (باطل) اغراض (کو ثابت کرنے) کے لیے جھوٹ بولنے سے باز نہیں آتے کیونکہ (ان میں) دیانت نام کی کوئی چیز تو ہے نہیں جو انہیں اس (بہتان تراشی) سے باز رکھ سکے۔

## جواب نمبر 2:

مذکورہ بالا واقعہ "روایۃً" درست نہ ہونے کے ساتھ ساتھ "درایۃً" (عقلی طور پر) بھی درست نہیں ہے، اس لیے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے باہمی تعلقات اس حد تک محبت کے تھے کہ باہمی لڑائی کی یہ بات تصور بھی نہیں جا سکتی۔ باہمی الفت و محبت پر چند دلائل ملاحظہ ہوں:

1: خلیفہ کے انتخاب میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی حمایت کرنا۔

2: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی عیادت کرنا۔

3: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا جنازہ پڑھانا۔

ذیل میں ہر ایک کی تفصیل ذکر کی جاتی ہے۔

(1): خلیفہ کے انتخاب میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی حمایت کرنا:

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد جب چھ صحابہ کرام رضوان اللہ

علیہم اجمعین میں سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خلیفہ بننے کے انتخاب کا مسئلہ پیش آیا تو اس موقع پر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے انتخاب کی حمایت کی۔ اس پر درج ذیل تصریحات ملاحظہ ہوں:

1: امام ابو عبد اللہ محمد ابن سعد ابن منیع رحمہ اللہ (ت 430ھ) لکھتے ہیں:

اِنَّا اجْتَمَعْنَا اَصْحَابُ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَلَمْ نَاْلُ عَنْ خَیْرِنَا ذِیْ فَوْقٍ فَبَایَعْنَا اَمِیْرَ الْمُؤْمِنِیْنَ عُثْمَانَ.

الطبقات الکبریٰ لابن سعد: ج3 ص46 ذکر بیعت عثمان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: (حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے حاضرین سے فرمایا) ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ (حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد) جمع ہوئے اور ہم نے اپنے سے بہتر شخصیت کے خلیفہ منتخب کرنے میں کوتاہی نہیں کی۔ چنانچہ ہم نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی بیعت کرلی۔

2: علامہ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی رحمہ اللہ (ت: 807ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

لَمَّا اسْتَخْلَفَ عُثْمَانُ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ قَالَ عَبْدُ اللہِ بْنُ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ: اَمَّرْنَا خَیْرَ مَنْ بَقِیَ وَلَمْ نَاْلُ.

مجمع الزوائد: ج9 ص88 بحث فضائل عثمان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ منتخب ہوئے تو حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم نے موجود لوگوں میں سے سب سے بہتر کو امیر مقرر کیا اور ہم نے اس معاملہ میں کوئی کوتاہی نہیں برتی۔

2: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی عیادت کرنا:

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ اپنی زندگی کے آخری ایام میں کوفہ سے

مدینہ منورہ آگئے تھے اور ان ایام میں آپ رضی اللہ عنہ پر بیماری کا شدید حملہ ہوا۔ جب عثمان رضی اللہ عنہ کو اس کا علم ہوا تو آپ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی عیادت کے لئے تشریف لے گئے۔

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب ابی حفص عمر بن کثیر دمشقی شافعی رحمہ اللہ (ت774ھ) لکھتے ہیں:

ثُمَّ قَدِمَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ فَمَرِضَ بِهَا فَجَاءَهُ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ عَائِدًا.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4ص175 تذکرۃ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ (کوفہ سے) مدینہ منورہ آئے اور وہاں بیمار ہوئے تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آپ کی عیادت کے لئے تشریف لے گئے۔

3: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا جنازہ پڑھانا:

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا جنازہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے پڑھایا۔

امام ابوعبد اللہ محمد ابن سعد البصری رحمہ اللہ (ت430ھ) لکھتے ہیں:

صَلّٰى عَلَيْهِ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ وَاسْتَغْفَرَ كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا لِصَاحِبِهٖ قَبْلَ مَوْتِ عَبْدِ اللهِ قَالَ: وَهُوَ اَثْبَتُ عِنْدَنَا اَنَّ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ صَلّٰى عَلَيْهِ.

الطبقات الکبری لابن سعد: ج3ص118 ترجمۃ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا جنازہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے پڑھایا۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی وفات سے پہلے ان دونوں حضرات نے ایک دوسرے کے حق میں استغفار کیا۔ راوی کہتے ہیں کہ یہ بات ہمارے ہاں ثابت ہے کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا جنازہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے پڑھایا تھا۔

# اعتراض نمبر 5: ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کو جلاوطن کرنا

امام ابوالحسن عزالدین علی بن ابی الکرم محمد بن محمد الشیبانی الجزری ابن الاثیر رحمہ اللہ (ت630ھ) لکھتے ہیں:

ذِكْرُ تَسْيِيرِ أَبِي ذَرٍّ إِلَى الرَّبَذَةِ

وَفِي هٰذِهِ السَّنَةِ كَانَ مَا ذُكِرَ فِي أَمْرِ أَبِي ذَرٍّ، وَإِشْخَاصِ مُعَاوِيَةَ إِيَّاهُ مِنَ الشَّامِ إِلَى الْمَدِينَةِ. وَقَدْ ذُكِرَ فِي سَبَبِ ذٰلِكَ أُمُورٌ كَثِيرَةٌ، مِنْ سَبِّ مُعَاوِيَةَ إِيَّاهُ وَتَهْدِيدِهِ بِالْقَتْلِ، وَحَمْلِهِ إِلَى الْمَدِينَةِ مِنَ الشَّامِ بِغَيْرِ وِطَاءٍ، وَنَفْيِهِ مِنَ الْمَدِينَةِ عَلَى الْوَجْهِ الشَّنِيعِ.

الکامل فی التاریخ لابن اثیر: ج3 ص113 ذِكْرُ تَسْيِيرِ أَبِي ذَرٍّ إِلَى الرَّبَذَةِ

ترجمہ: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کو مقامِ ربذہ کی طرف جلاوطن کرنا۔ اس سال (سن 30 ہجری میں) حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کا (مدینہ منورہ سے مقامِ ربذہ کی طرف جلاوطنی کا) مذکورہ واقعہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے انہیں شام سے مدینہ منورہ بھجوانے کا واقعہ پیش آیا۔ اس واقعہ کے اسباب میں کئی چیزیں بیان کی جاتی ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے انہیں گالیاں دی تھیں، انہیں قتل کی دھمکی دی تھی، شام سے مدینہ کی طرف بغیر سامان و اسباب کے بھیج دیا تھا اور انہیں مدینہ منورہ سے بہت برے طریقے سے جلاوطن کیا گیا تھا۔

## اعتراض:

اس روایت کی بنیاد پر حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کو پہلے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بغیر ساز و سامان اور سہولیاتِ سفر کے شام سے مدینہ کی طرف ملک بدر کیا، پھر جب وہ

مدینہ منورہ پہنچے تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے بھی ان سے یہی معاملہ کیا کہ بری طرح انہیں مقامِ زبدہ کی طرف جلاوطن کر دیا۔

## جواب نمبر 1:

معترض کی یہ کس قدر بددیانتی ہے کہ اس نے اعتراض تو نقل کر دیا ہے لیکن مصنف نے جو اِن وجوہات کو نقل کرنے کے بعد آگے خود ان کی تردید کی ہے، معترض نے اسے نقل نہیں کیا۔

واضح رہے کہ امام ابوالحسن عز الدین علی بن ابی الکرم محمد بن محمد الشیبانی الجزری ابن الاثیر رحمہ اللہ (ت 630ھ) اس بات کو ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

لَا يَصِحُّ النَّقْلُ بِهٖ.

الکامل فی التاریخ لابن اثیر: ج 3 ص 114 ذِكْرُ تَسْيِيرِ أَبِي ذَرٍّ إِلَى الرَّبَذَةِ

ترجمہ: ان تمام تر باتوں کے متعلق کوئی صحیح روایت منقول نہیں۔

## جواب نمبر 2:

یہ واقعہ ان واہیات و خرافات کے ساتھ بالکل ثابت ہی نہیں ہے۔ چنانچہ مؤرخین نے اس کے غلط ہونے کی تصریح کی ہے۔

ذیل میں چند تصریحات ملاحظہ ہوں:

1: امام ابوعبد اللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (ت 256ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ غَالِبِ الْقَطَّانِ، قَالَ: قُلْتُ لِلْحَسَنِ: يَا أَبَا سَعِيْدٍ! عُثْمَانُ أَخْرَجَ أَبَا ذَرٍّ؟ قَالَ: مَعَاذَ اللهِ.

التاریخ الکبیر للبخاری: ج 6 ص 403 ترجمۃ غالب بن ابی غیلان

ترجمہ: حضرت غالب القطان رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت حسن بصری

رحمہ اللہ سے سوال کیا کہ اے ابوسعید (یہ حضرت حسن بصری رحمہ اللہ کی کنیت ہے) کیا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کو مدینہ سے نکالا تھا؟ تو وہ کہنے لگے معاذ اللہ؟ (یعنی اللہ کی پناہ! ایسا ہر گز نہیں ہوا تھا بلکہ وہ تو اپنی مرضی سے تشریف لے گئے تھے)

2: امام ابوجعفر محمد بن جریر بن یزید بن کثیر الطبری رحمہ اللہ (ت 310ھ) روایت کرتے ہیں:

وَأَمَّا الْآخَرُونَ، فَإِنَّهُمْ رَوَوْا فِي سَبَبِ ذٰلِكَ أَشْيَاءَ كَثِيْرَةً، وَأُمُوْرًا شَنِيْعَةً، كَرِهْتُ ذِكْرَهَا.

تاریخ الطبری: ج4 ص286 اخبار ابی ذر رضی اللہ عنہ

ترجمہ: لوگوں نے اس معاملہ (یعنی حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے ربذہ کی طرف خروج کے واقعہ) میں بہت سی چیزیں اور قبیح باتیں ذکر کر دی ہیں جن کا تذکرہ کرنا بھی میں اچھا نہیں سمجھتا۔

3: محمد بن یحییٰ بن محمد ابی بکر الاشعری الاندلسی رحمہ اللہ (ت 741ھ) لکھتے ہیں:

وَأَمَّا مَا ذُكِرَ فِيْ سَبَبِ إِخْرَاجِهٖ مِنَ الْأُمُوْرِ الشَّنِيْعَةِ؛ سَبِّ مُعَاوِيَةَ إِيَّاهُ وَتَهْدِيْدِهٖ بِالْقَتْلِ، وَحَمْلِهٖ مِنَ الشَّامِ إِلَى الْمَدِيْنَةِ بِغَيْرِ وِطَاءٍ وَنَفْيِهٖ فَلَا يَصِحُّ النَّقْلُ بِهٖ بَلْ هُوَ مِنْ أَكَاذِيْبِ الرَّافِضَةِ قَبَّحَهُمُ اللهُ تَعَالٰى.

کتاب التمہید والبیان فی مقتل الشہید: ص84 ذکر حدیث ابی ذر رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی جلاوطنی کے متعلق جو بے سروپا وجوہات بیان کی جاتی ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے انہیں سب وشتم کیا تھا، قتل کی دھمکی دی تھی اور انہیں ملکِ شام سے مدینہ منورہ کی طرف بغیر سواری کے

نکال دیا تھا تو ان تمام تر باتوں کے متعلق کوئی صحیح روایت منقول نہیں بلکہ یہ سب روافض کی کذب بیانیاں ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو غارت کرے۔

## جواب نمبر 3:

درج ذیل تفصیلی امور پر غور کیا جائے تو اعتراض ختم ہو جاتا ہے:

[1]: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کے شام سے مدینہ منورہ آنے کا سبب

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ جب شام میں رہائش پذیر تھے تو ان کے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے درمیان ایک آیت کے فہم میں اختلاف ہو گیا تھا۔ آیت مبارکہ یہ تھی:

﴿ وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَ الْفِضَّةَ وَ لَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۙ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴾

سورۃ التوبۃ: رقم الآیۃ: 34

ترجمہ: جو لوگ سونا چاندی جمع کر کے رکھتے ہیں اور اسے اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے تو انہیں دردناک عذاب کی خوشخبری سنا دیجیے۔

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی رائے یہ تھی کہ سونا چاندی جمع کر کے رکھنا جائز نہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ استدلال میں یہی آیت پیش کرتے تھے کہ اس میں اللہ تعالیٰ نے سونا چاندی جمع کرنے سے منع فرمایا ہے اور منع کا یہ حکم ہم مسلمانوں اور اہل کتاب دونوں کے بارے میں ہے۔ اس لیے آپ رضی اللہ عنہ اس آیت میں وارد وعید ﴿يَّوْمَ يُحْمٰى عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَ جُنُوْبُهُمْ وَ ظُهُوْرُهُمْ ﴾ [ترجمہ: جس دن اس خزانے کو جہنم کی آگ میں تپایا جائے گا، پھر اس کے ساتھ ان کی پیشانیوں، ان کے پہلوؤں اور پشتوں کو داغا جائے گا] کو بیان کر کے لوگوں کو خوف دلاتے تھے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا موقف یہ تھا

کہ یہ آیت اہلِ کتاب کے بارے میں نازل ہوئی ہے کیونکہ اس کا سیاق وسباق دیکھا جائے تو اہلِ کتاب ہی کا تذکرہ ہے۔

اس پسِ منظر میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو خط لکھا اور حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی شکایت کی کیونکہ ان کے موقف بیان کرنے سے لوگوں میں خلفشار ہوتا تھا اور لوگ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے شکایت کرتے تھے۔ حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ عظیم علم وفضل کے مالک تھے اس لیے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان کے احترام کے پیشِ نظر خود کچھ کہنے کے بجائے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو خط لکھا کہ وہ اس صورتحال کو سلجھائیں۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کو خط لکھا کہ مدینہ آجائیں اور یہیں رہیں۔ تو آپ رضی اللہ عنہ مدینہ تشریف لائے۔

واضح رہے کہ جمہور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا موقف یہی ہے کہ اگر کسی شخص نے اپنے مال کی زکوٰۃ ادا کردی، اس کے بعد بھی اس کے پاس سونا چاندی، دراہم اور دنانیر جمع رہے تو وہ اس "کنز" میں داخل نہیں جس کے جمع کرنے پر آیت مذکورہ میں دردناک عذاب کی وعید سنائی گئی ہے۔ آیت میں اس "کنز" کے جمع کرنے پر جو وعید ہے وہ یا تو اہلِ کتاب کے لئے ہے جو لوگوں کے اموال ناحق طریقے سے جمع کر کے خزانے بناتے رہتے تھے (جیسا کہ آیت کے سیاق وسباق میں مذکور ہے) یا اس آیت کی وعید کا مصداق مانعینِ زکوٰۃ ہیں۔

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ جب مدینہ منورہ تشریف لائے تو ان کے پاس لوگوں کا ہجوم جمع ہوگیا اور لوگوں کے سوالات کا سلسلہ شروع ہوگیا۔ ہر شخص یہی سوال کرتا کہ آپ یہاں کیوں آئے؟ لوگوں کے سوالات سے حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ پریشان ہوگئے۔ چنانچہ انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ

سے یہ صورتحال عرض کی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حالات وواقعات کے پیشِ نظر انہیں مشورہ دیا کہ اگر آپ مدینہ کے کنارے (مقام ربذہ) میں چلے جائیں تو لوگوں کے ان سوالات سے چھٹکارا ملے گا۔ چنانچہ ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ مقام ربذہ میں چلے گئے اور وفات تک وہیں قیام پذیر رہے۔

امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (ت 256ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ زَيْدِ بْنِ وَهْبٍ قَالَ: مَرَرْتُ بِالرَّبَذَةِ فَإِذَا أَنَا بِأَبِي ذَرٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ فَقُلْتُ لَهُ: مَا أَنْزَلَكَ مَنْزِلَكَ هٰذَا؟ قَالَ: كُنْتُ بِالشَّأْمِ فَاخْتَلَفْتُ أَنَا وَمُعَاوِيَةُ فِي ﴿الَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَ الْفِضَّةَ وَ لَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ﴾. قَالَ مُعَاوِيَةُ: نَزَلَتْ فِي أَهْلِ الْكِتَابِ، فَقُلْتُ: نَزَلَتْ فِينَا وَفِيهِمْ فَكَانَ بَيْنِي وَبَيْنَهُ فِي ذَاكَ وَكَتَبَ إِلَى عُثْمَانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ يَشْكُونِي فَكَتَبَ إِلَيَّ عُثْمَانُ أَنِ اقْدَمِ الْمَدِينَةَ فَقَدِمْتُهَا فَكَثُرَ عَلَيَّ النَّاسُ حَتّٰى كَأَنَّهُمْ لَمْ يَرَوْنِي قَبْلَ ذٰلِكَ فَذَكَرْتُ ذَاكَ لِعُثْمَانَ فَقَالَ لِي: إِنْ شِئْتَ تَنَحَّيْتَ. فَكُنْتَ قَرِيبًا فَذَاكَ الَّذِي أَنْزَلَنِي هٰذَا الْمَنْزِلَ وَلَوْ أَمَّرُوا عَلَيَّ حَبَشِيًّا لَسَمِعْتُ وَأَطَعْتُ.

صحیح البخاری: رقم الحدیث 1406

ترجمہ: حضرت زید بن وہب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میرا گزر مقامِ ربذہ کے قریب سے ہوا۔ وہاں مجھے حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ ملے۔ میں نے پوچھا: (شہر چھوڑ کر) یہاں (دیہات میں) کیسے آئے؟ فرمایا: میں شام میں تھا۔ میرا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے اس آیت ﴿الَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَ الْفِضَّةَ وَ لَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ﴾. کے متعلق اختلاف ہو گیا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ یہ آیت اہل کتاب کے بارے میں اتری ہے اور میں یہ کہتا تھا کہ یہ آیت ہم

مسلمانوں اور اہلِ کتاب دونوں کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔ ہم دونوں میں خوب بحث ہوئی۔ انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو میری شکایت لکھ بھیجی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مجھے مدینہ آنے کا حکم دیا: میں مدینہ منورہ پہنچا۔ لوگ کثرت سے میرے ارد گرد جمع ہونے لگے گویا کہ انہوں نے مجھے پہلے دیکھا ہی نہیں تھا۔ میں نے اس ہجوم کا ذکر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کیا تو انہوں نے فرمایا: اگر تم چاہو تو مدینے کے قریب کسی گوشے میں رہائش اختیار کرو۔ یہی وجہ ہے کہ میں یہاں رہنے لگا ہوں۔ اگر میرا امیر کسی حبشی کو بھی بنایا جاتا تو میں اس کی بات سنتا اور اطاعت کرتا۔

**فائدہ:** ”ربذہ“ مدینہ منورہ سے تین منزل پر ایک گاؤں ہے۔

[2]: حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے اجازت لے کر ہی مدینہ منورہ سے مقامِ ربذہ کی طرف اپنی خوشی اور اختیار سے تشریف لے گئے تھے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے انہیں جانے پر مجبور نہیں کیا تھا بلکہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خواہش یہ تھی کہ آپ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ ہی میں قیام پذیر رہیں لیکن حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ کے پیشِ نظر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک فرمان مبارک تھا جس کا حوالہ دے کر انہوں نے اجازت لی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اجازت بھی دی اور ساتھ کچھ اونٹ اور دو غلام بھی ان کی خدمت کے لیے عنایت کیے۔

امام ابو الحسن عز الدین علی بن ابی الکرم محمد بن محمد الشیبانی الجزری ابن الاثیر رحمہ اللہ (ت630ھ) لکھتے ہیں:

فَقَالَ أَبُو ذَرٍّ لِعُثْمَانَ: تَأْذَنُ لِي فِي الْخُرُوجِ مِنَ الْمَدِينَةِ؟ فَإِنَّ رَسُولَ اللهِ - صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ - أَمَرَنِي بِالْخُرُوجِ مِنْهَا إِذَا بَلَغَ الْبِنَاءُ سَلْعًا. فَأَذِنَ لَهُ، فَنَزَلَ الرَّبَذَةَ وَبَنَى بِهَا مَسْجِدًا، وَأَقْطَعَهُ عُثْمَانُ صِرْمَةً مِنَ الْإِبِلِ، وَأَعْطَاهُ

مَمْلُوكَيْنِ وَأَجْرَى عَلَيْهِ كُلَّ يَوْمٍ عَطَاءً.

الکامل فی التاریخ لابن اثیر ج3 ص115 بَابُ ذِكْرُ تَسْيِيرِ أَبِي ذَرٍّ إِلَى الرَّبَذَةِ

ترجمہ: حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کہا: کیا آپ مجھے مدینہ سے جانے کی اجازت دیتے ہیں؟ اس لیے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے حکم فرمایا تھا کہ جب مدینہ کی آبادی سلعہ نامی پہاڑی تک پہنچ جائے تو یہاں سے ہجرت کر جانا۔ چنانچہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کو اجازت دے دی۔ حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ مقام ربذہ میں رہائش پذیر ہوئے اور وہاں ایک مسجد بھی تعمیر کی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے انہیں چند اونٹوں کا ایک گلہ دیا اور ساتھ ہی دو خادم بھی عطا کیے۔ نیز (بقدر کفایت بیت المال سے) ان کے لیے یومیہ وظیفہ بھی جاری کر دیا۔

امام ابو عبد اللہ محمد ابن سعد ابن منیع البصری رحمہ اللہ (ت430ھ) لکھتے ہیں:

فَلَمَّا قَدِمَ الْمَدِينَةَ قَالَ لَهُ عُثْمَانُ: كُنْ عِنْدِي تَغْدُو عَلَيْكَ وَتَرُوحُ اللِّقَاحُ. قَالَ: لَا حَاجَةَ لِي فِي دُنْيَاكُمْ. ثُمَّ قَالَ: ائْذَنْ لِي حَتَّى أَخْرُجَ إِلَى الرَّبَذَةِ. فَأَذِنَ لَهُ فَخَرَجَ إِلَى الرَّبَذَةِ وَقَدْ أُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ وَعَلَيْهَا عَبْدٌ لِعُثْمَانَ حَبَشِيٌّ فَتَأَخَّرَ فَقَالَ أَبُو ذَرٍّ: تَقَدَّمْ فَصَلِّ فَقَدْ أُمِرْتُ أَنْ أَسْمَعَ وَأُطِيعَ وَلَوْ لِعَبْدٍ حَبَشِيٍّ فَأَنْتَ عَبْدٌ حَبَشِيٌّ.

الطبقات الکبریٰ لابن سعد: ج4 ص171 ترجمۃ ابو ذر واسمہ جندب رضی اللہ عنہ

ترجمہ: جب حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ تشریف لائے تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ آپ میرے پاس قیام رکھیں۔ صبح وشام دودھ دینے والی اونٹیاں آپ کو پیش کی جائیں گی۔ فرمانے لگے: مجھے آپ کی دنیا کی کوئی حاجت نہیں ہے۔ پھر فرمایا: مجھے اجازت مرحمت فرمایئے تاکہ میں ربذہ چلا جاؤں

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اجازت عطا فرمادی۔ (ربذہ تشریف لانے کے بعد نماز کا وقت آیا تو) نماز کی اقامت کہی گئی۔ وہاں نماز پڑھانے کے لیے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ایک حبشی غلام امام مقرر کیا گیا تھا۔ وہ غلام پیچھے ہٹنے لگا تو حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ نے اسے فرمایا: کہ جماعت کراؤ۔ مجھے تو کہا گیا ہے کہ اگر حبشی غلام ہی حاکم ہو تو اس کی بات کو سنوں اور اس کی اطاعت کروں۔ تو بھی تو حبشی غلام ہے۔ (لہذا تیری اقتدا میں نماز پڑھوں گا، پیچھے ہٹنے کی ضرورت نہیں ہے۔)

**فائدہ:** اس واقعہ سے معلوم ہوا کہ حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ کے دل میں حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کا کس حد تک احترام تھا کہ آپ کے مقرر کردہ غلام کو امامت سے پیچھے ہٹانا گوارہ نہیں کیا۔

[3]: حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ ربذہ میں قیام پذیر رہے۔ جب ان کی وفات ہوئی تو انہیں وہیں دفن کیا گیا۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے ان کی وفات کے بعد ان کے اہل و عیال کو مدینہ بلایا تھا اور انہیں اپنے عیال کا حصہ بنالیا تھا۔

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب ابی حفص عمر بن کثیر دمشقی شافعی رحمہ اللہ (ت 774ھ) لکھتے ہیں:

ثُمَّ نَزَلَ الرَّبَذَةَ فَأَقَامَ بِهَا حَتّٰى مَاتَ فِي ذِي الْحِجَّةِ مِنْ هٰذِهِ السَّنَةِ، وَلَيْسَ عِنْدَهُ سِوَى امْرَأَتِهِ وَأَوْلَادِهِ، فَبَيْنَمَا هُمْ كَذٰلِكَ لَا يَقْدِرُونَ عَلٰى دَفْنِهِ إِذْ قَدِمَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُودٍ مِنَ الْعِرَاقِ فِي جَمَاعَةٍ مِنْ أَصْحَابِهِ، فَحَضَرُوا مَوْتَهُ، وَأَوْصَاهُمْ كَيْفَ يَفْعَلُونَ بِهِ، وَقِيلَ: قَدِمُوا بَعْدَ وَفَاتِهِ فَوَلُوْا غُسْلَهُ وَدَفْنَهُ، وَكَانَ قَدْ أَمَرَ أَهْلَهُ أَنْ يَطْبَخُوا لَهُمْ شَاةً مِنْ غَنَمِهِ لِيَأْكُلُوهُ بَعْدَ الْمَوْتِ، وَقَدْ أَرْسَلَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ إِلٰى أَهْلِهِ فَضَمَّهُمْ مَعَ أَهْلِهِ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج 4 ص 177 تذکرۃ ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ مقام ربذہ پہنچے، وہیں قیام کیا۔ اسی سال ذوالحجہ (32 ہجری) کے مہینہ میں انتقال فرماگئے۔ ان کے گھر میں صرف ان کی بیوی اور بچے تھے۔ اہلِ خانہ ان کے دفن و کفن پر قادر نہیں تھے۔ اسی دوران عراق سے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اپنے ساتھیوں کے ہمراہ تشریف فرما ہوئے۔ اس وقت حضرت ابو ذر غفاری مرض الوفات میں تھے۔ حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ نے انہیں وصیت فرمائی کہ میرے مرنے کے بعد آپ نے کیا کرنا ہے۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے انتقال کے بعد وہاں پہنچے تھے۔ بہر حال انہوں نے ان کے کفن دفن کا انتظام کیا اور انہوں (حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ) نے اپنی بیوی کو (قبل الوفات) کہا ہوا تھا کہ بکریوں کے ریوڑ میں سے ایک بکری ذبح کر لینا تاکہ میرے انتقال کے بعد یہ حضرات کھانے سے محروم نہ رہیں۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے ایک آدمی بھیجا تاکہ وہ مقام ربذہ سے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے اہل وعیال کو ان کے پاس (مدینہ منورہ) لے آئے۔ جب وہ لے کر آگیا تو آپ نے اُن کو بھی اپنے اہل وعیال کے ساتھ ملا لیا۔

# اعتراض نمبر 6: مردہ بیوی کے ساتھ جماع کرنا

امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (ت 256ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: شَهِدْنَا بِنْتًا لِرَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: وَرَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَالِسٌ عَلَى الْقَبْرِ- قَالَ: فَرَأَيْتُ عَيْنَيْهِ تَدْمَعَانِ قَالَ، فَقَالَ: "هَلْ مِنْكُمْ رَجُلٌ لَمْ يُقَارِفِ اللَّيْلَةَ؟" فَقَالَ أَبُو طَلْحَةَ: أَنَا. قَالَ: "فَانْزِلْ." قَالَ: فَنَزَلَ فِي قَبْرِهَا.

صحیح البخاری: رقم الحدیث 1285

ترجمہ: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی کی وفات کے موقع پر حاضر ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبر پر بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں سے آنسو نکل رہے ہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم میں سے کوئی ایسا ہے جس نے آج رات مباشرت نہ کی ہو تو حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: میں نے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قبر میں اترو۔ چنانچہ وہ قبر میں اترے (اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی کو دفن کیا۔)

## اعتراض:

اس روایت کی بنیاد پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سوال کہ "آج کی رات جس نے مباشرت نہ کی ہو" کے جواب میں صرف حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں ہوں، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے یہ نہیں کہا۔ اس کا مطلب ہے کہ انہوں نے اپنی بیوی سے جماع کیا تھا اور اس وقت ان کے نکاح میں صرف حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا تھیں وہ بھی اسی رات انتقال کر گئی تھیں۔

اس سے معلوم ہوا کہ انہوں نے اپنی مردہ بیوی سے جماع کیا تھا۔ العیاذ باللہ

## جواب نمبر1:

اس روایت میں یا اس کے علاوہ کسی بھی روایت میں یہ بات ثابت ہی نہیں ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنی مردہ بیوی سے جماع کیا ہو۔

علامہ حافظ ابوالفضل شہاب الدین احمد بن علی ابن حجر عسقلانی الشافعی رحمہ اللہ (ت852ھ) فرماتے ہیں:

وَلَيْسَ فِي الْخَبَرِ مَا يَقْتَضِي أَنَّهُ وَاقَعَ بَعْدَ مَوْتِهَا بَلْ وَلَا حِينَ احْتِضَارِهَا.

فتح الباری شرح صحیح البخاری: ج3 ص159 باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم یعذب المیت ببعض بکاء اھلہ علیہ

ترجمہ: اس حدیث کے کسی لفظ سے یہ بات ثابت نہیں ہوتی کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کے انتقال کے بعد ان سے جماع کیا تھا بلکہ اس سے تو یہ بھی ثابت نہیں ہوتا کہ انہوں نے سیدہ کی وفات سے پہلے ایسا کیا ہو۔

## جواب نمبر2:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنی باندی کے ساتھ جماع کیا تھا نہ کہ اپنی بیوی سے۔

چنانچہ اس پر محدثین کرام کی تصریحات ملاحظہ ہوں:

1: علامہ حافظ ابوالفضل شہاب الدین احمد بن علی ابن حجر عسقلانی الشافعی رحمہ اللہ (ت852ھ) فرماتے ہیں:

اَلسِّرُّ فِي إِيْثَارِ أَبِي طَلْحَةَ عَلٰى عُثْمَانَ أَنَّ عُثْمَانَ كَانَ قَدْ جَامَعَ بَعْضَ جَوَارِيْهِ فِي تِلْكَ اللَّيْلَةِ فَتَلَطَّفَ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم فِيْ مَنْعِهٖ مِنَ النُّزُوْلِ فِيْ

قَبْرِ زَوْجَتِهٖ بِغَيْرِ تَصْرِيْحٍ.

فتح الباری شرح صحیح البخاری: ج3 ص159 باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم یعذب المیت ببعض بکاء اھلہ علیہ

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ کو ترجیح دینے میں راز یہ تھا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنی کسی باندی سے اس رات جماع کیا تھا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اس بات کی تصریح کیے بغیر ان کی بیوی کی قبر میں اترنے سے منع فرما دیا۔

2: حافظ بدر الدین محمود بن احمد بن موسیٰ العینی الحنفی رحمہ اللہ (ت855ھ) لکھتے ہیں:

وَيُقَالُ: إِنَّ عُثْمَانَ فِيْ تِلْكَ اللَّيْلَةِ بَاشَرَ جَارِيَةً لَهٗ، فَعَلِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِذٰلِكَ، فَلَمْ يُعْجِبْهُ حَيْثُ شَغَلَ عَنِ الْمَرِيْضَةِ الْمُحْتَضَرَةِ بِهَا وَهِيَ أُمُّ كُلْثُوْمٍ زَوْجَتُهٗ بِنْتُ الرَّسُوْلِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَرَادَ أَنَّهٗ لَا يَنْزِلُ فِيْ قَبْرِهَا مُعَاتَبَةً عَلَيْهِ، فَكَنّٰى بِهٖ عَنْهُ.

عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری: ج6 ص105 کتاب الجنائز باب قول النبی یعذب المیت ببعض بکاء اھلہ علیہ

ترجمہ: کہا گیا ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے اسی رات کو جس رات حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی وفات ہوئی، اپنی ایک باندی سے جماع کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کا علم ہوا۔ تو آپ نے اس کو اچھا نہ سمجھا کیوں کہ ایک ایسی مریضہ سے روگردانی کرنا جو قریب المرگ ہو کوئی اچھی بات نہیں۔ یہ مریضہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا تھیں جو حضرت عثمان کی زوجہ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی تھیں۔ تو اس روگردانی کی وجہ پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارادہ کیا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو بطور تنبیہ قبر میں نہ اترنے دیا جائے۔ تو آپ نے اشارہ کنایہ کے

ذریعہ ان کو تنبیہ کردی۔

3: ملا علی القاری الھروی الحنفی رحمہ اللہ (ت 1014ھ) لکھتے ہیں:

قِيلَ: إِنَّمَا قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذٰلِكَ إِرَادَةَ أَنْ يَعْلَمَ أَنَّ عُثْمَانَ - وَكَانَ تَحْتَهُ بِنْتُ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الَّتِي تُوُفِّيَتْ - هَلْ خَالَطَ امْرَأَتَهُ - أَيِ الْأُخْرٰى - تِلْكَ اللَّيْلَةَ؟ فَلَمْ يَقُلْ عُثْمَانُ: لَمْ أُقَارِفْ أَنَا.

مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح: ج4 ص171 کتاب الجنائز باب دفن المیت

ترجمہ: کہا گیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے معلوم کرنا چاہا کہ میری بیٹی ام کلثوم کے انتقال والی رات کو تم نے کسی دوسری عورت سے ہم بستری کی ہے؟ تو اس سوال کے جواب میں حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے یہ نہیں کہا کہ میں نے اپنی دوسری عورت سے جماع نہیں کیا (بلکہ خاموش رہے جس کا مطلب تھا کہ انہوں نے دوسری عورت یعنی باندی سے جماع کیا ہے)

4: شیخ عبدالحق بن سیف الدین دہلوی رحمہ اللہ (ت 1052ھ) لکھتے ہیں:

گفت انس حاضر شدیم ما دختر آن حضرت رادرحالے کہ دفن کردہ می شود وآن ام کلثوم بود کہ زوجہ عثمان بودوحال آنکه آنحضرت نشسته بود نزد قبر پس دیدم من هر دو چشم آنحضرت را که اشک می ریختند پس گفت آنحضرت آیا ہست در میان شما ہیچ یکے کہ گناہے نہ کردہ است یا جماع نه کرده است بازن امشب...و گفته اند که عثمان دریں شب یکے از کنیز کاں خود را پیش خود طلبیده بود و جماع کرد پس آن حضرت تعریض بوے کرد در منع کردن وے از نزول۔

اشعۃ اللمعات شرح المشکاۃ: ج1 ص347، 348 کتاب الجنائز باب دفن المیت

ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی تجہیز و تکفین کے وقت حاضر ہوا۔ یہ خاتون حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی زوجہ تھیں۔ اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کی قبر کے قریب تشریف فرما تھے۔ میں

نے دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں سے آنسو جاری ہیں۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم حاضرین میں سے کوئی ایسا ہے جس نے آج رات اپنی بیوی کے ساتھ ہم بستری نہ کی ہو؟ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس رات اپنی ایک باندی کو اپنے پاس بلوایا تھا اور اس سے ہم بستری کی تھی۔ اس لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں تعریض و تنبیہ فرمائی کیونکہ انہوں نے بے احتیاطی سے کام لیا تھا۔ تنبیہ کرنے کا طریقہ یہ اختیار کیا کہ انہیں اپنی ہی زوجہ کی قبر میں اترنے سے روک دیا۔

## اشکال:

جب بیوی بیمار تھی تو اس حالت میں باندی سے جماع کرنا مناسب نہ تھا۔

## جواب نمبر 1:

ممکن ہے حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی بیماری بڑھ گئی ہو اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو جماع کی خواہش ہوئی ہو تو انہوں نے اپنی باندی سے جائز طریقہ سے اس خواہش کی تکمیل کی ہو، اور انہیں اس بات کا تو علم نہیں تھا کہ میری بیوی اسی رات انتقال کر جائیں گی۔

علامہ حافظ ابو الفضل شہاب الدین احمد بن علی ابن حجر عسقلانی الشافعی رحمہ اللہ (ت 852ھ) فرماتے ہیں:

وَيُجَابُ عَنهُ بِاحْتِمَالِ اَنْ يَكُونَ مَرَضُ الْمَرْأَةِ طَالَ وَاحْتَاجَ عُثْمَانُ إِلَى الْوِقَاعِ وَلَمْ يَظُنَّ عُثْمَانُ أَنَّهَا تَمُوتُ تِلْكَ اللَّيْلَةَ.

فتح الباری شرح صحیح البخاری: ج3 ص159

ترجمہ: اس کا جواب یہ ہے کہ ممکن ہے کہ حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی بیماری بڑھ گئی ہو۔ ادھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو جماع کی خواہش ہوئی ہو اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو یہ خیال نہ ہو کہ میری زوجہ اسی رات انتقال کر جائیں گی۔

## جواب نمبر 2:

ایک بیوی کی بیماری کی صورت میں دوسری بیوی سے یا باندی سے جماع کرنا شرعاً ناجائز بھی نہیں ہے۔

## جواب نمبر 3:

سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد اگر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوتے تو یوں ارشاد نہ فرماتے کہ اگر میرے پاس تیسری بیٹی ہوتی تو اس کی شادی بھی میں عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ کر دیتا۔

چنانچہ امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (ت360ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ عِصْمَةَ، قَالَ: لَمَّا مَاتَتْ بِنْتُ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم الَّتِيْ تَحْتَ عُثْمَانَ، قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم: زَوِّجُوْا عُثْمَانَ، لَوْ كَانَ لِي ثَالِثَةٌ لَزَوَّجْتُهُ وَمَا زَوَّجْتُهُ إِلَّا بِالْوَحْيِ مِنَ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ.

المعجم الکبیر للطبرانی: ج7 ص86 رقم الحدیث 13926

ترجمہ: حضرت عصمہ (بن مالک الخطمی) رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کی دوسری بیٹی (حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا) جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں فوت ہو گئیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: عثمان کی شادی کراؤ، اگر میرے پاس تیسری بیٹی ہوتی تو اس کی شادی بھی میں عثمان (رضی اللہ عنہ) کے ساتھ کر دیتا اور میں نے اس کی شادی وحی کے مطابق ہی کی تھی۔

نیز ایک روایت میں دس اور ایک میں چالیس بیٹیوں کا بھی ذکر ہے۔

چنانچہ امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب الشامی الطبرانی (ت360ھ)

روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: وَقَفَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى قَبْرِ ابْنَتِهِ الثَّانِيَةِ الَّتِي كَانَتْ عِنْدَ عُثْمَانَ، فَقَالَ: ......لَوْ كُنَّ عَشْرًا لَزَوَّجْتُهُنَّ عُثْمَانَ وَمَا زَوَّجْتُهُ إِلَّا بِوَحْيٍ مِنَ السَّمَاءِ.

المعجم الکبیر للطبرانی: ج9 ص384، 385 رقم الحدیث 18495

ترجمہ: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی (ایک طویل حدیث میں) ہے کہ اللہ کے رسول اپنی دوسری صاحبزادی (سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا) جو کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں، کی قبر کے قریب کھڑے ہوئے اور فرمایا:...... اگر میری دس بیٹیاں بھی ہوتیں تو میں ان کی شادی عثمان (رضی اللہ عنہ) سے کراتا۔ اور میں نے عثمان کا نکاح (اپنی صاحبزادیوں کے ساتھ) وحیِ سماوی کے مطابق کیا تھا۔

اسی طرح امام ابوالعباس احمد بن عبداللہ بن محمد محب الدین الطبری رحمہ اللہ (ت 694ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: "لَوْ كَانَ عِنْدِيْ أَرْبَعُونَ بِنْتًا لَزَوَّجْتُ عُثْمَانَ وَاحِدَةً بَعْدَ وَاحِدَةٍ، حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْهُنَّ وَاحِدَةٌ."

الریاض النضرۃ فی مناقب العشرۃ: ج3 ص11 الفصل السادس فی خصائصہ

ترجمہ: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر میری چالیس بیٹیاں ہوتیں تو یکے بعد دیگرے ان کی شادی عثمان (رضی اللہ عنہ) کے ساتھ کر دیتا یہاں تک کہ کوئی بھی باقی نہ رہتی۔

# اعتراض نمبر7: سفر میں نماز مکمل پڑھنا

امام ابو عبد الرحمٰن احمد بن شعیب النسائی رحمہ اللہ (ت 303ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيدَ، قَالَ: صَلّٰى عُثْمَانُ بِمِنًى أَرْبَعًا حَتّٰى بَلَغَ ذٰلِكَ عَبْدَ اللّٰهِ فَقَالَ: لَقَدْ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكْعَتَيْنِ.

سنن النسائی: رقم الحدیث 1450

ترجمہ: حضرت عبد الرحمٰن بن یزید رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے منیٰ میں چار رکعات پڑھیں۔ جب اس بات کا علم حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو ہوا تو انہوں نے کہا کہ میں نے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دو رکعت پڑھی تھیں۔

## اعتراض:

اس حدیث کے پیش نظر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر اعتراض کیا جاتا ہے کہ انہوں نے حج کے موقع پر منیٰ کے مقام پر چار رکعت نماز ادا کی حالانکہ وہ مسافر تھے اور مسافر کے لیے دو رکعت نماز پڑھنے کا حکم ہے۔

## جواب:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مکہ میں شادی کر لی تھی اور اقامت کا ارادہ بھی کر لیا تھا۔ ظاہر ہے مقیم مکمل نماز پڑھتا ہے نہ کہ قصر۔

1: امام ابو عبد اللہ احمد بن حنبل البغدادی رحمہ اللہ (ت 241ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي ذُبَابٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ عُثْمَانَ بْنَ

عَفَّانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ صَلّٰى بِمِنًى أَرْبَعَ رَكَعَاتٍ فَأَنْكَرَهُ النَّاسُ عَلَيْهِ فَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ! إِنِّي تَأَهَّلْتُ بِمَكَّةَ مُنْذُ قَدِمْتُ وَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: "مَنْ تَأَهَّلَ فِي بَلَدٍ فَلْيُصَلِّ صَلَاةَ الْمُقِيمِ."

مسند احمد: ج1ص354 رقم الحدیث 443 مسند عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت عبد اللہ بن عبد الرحمٰن بن ابی ذباب اپنے والد گرامی حضرت عبد الرحمن بن ابی ذباب رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے منیٰ کے مقام میں لوگوں کو چار رکعات نماز پڑھائی۔ اس پر لوگوں نے اعتراض کیا تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے لوگو! میں جب مکہ میں آیا تو میں نے یہاں نکاح کر لیا اور میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ جب کوئی شخص کسی شہر میں نکاح کرلے (اور اہلِ خانہ کو وہیں آباد کرنے کا ارادہ کرلے) تو وہ وہاں مقیم کی نماز ادا کرے۔

2: حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب ابی حفص عمر بن کثیر دمشقی شافعی رحمہ اللہ (ت774ھ) ذکر کرتے ہیں:

وَأَمَّا إِتْمَامُهُ الصَّلَاةَ بِمَكَّةَ، فَإِنَّهُ كَانَ قَدْ تَأَهَّلَ بِهَا وَنَوَى الْإِقَامَةَ فَأَتَمَّهَا.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4ص183 ثم دخلت سنۃ خمس وثلاثین

ترجمہ: (سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے سامنے یہی اعتراض کیا گیا تو آپ نے فرمایا کہ) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا مکہ مکرمہ میں مکمل نماز پڑھنا اس لیے تھا کہ انہوں نے وہاں نکاح کر لیا تھا اور اقامت کا ارادہ بھی کر لیا تھا اس لیے انہوں نے اتمام کیا (یعنی چار رکعت نماز ادا کی ہے۔)

# اعتراض نمبر 8: جمعہ کی اذان ثانی کا اضافہ کرنا

امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (ت 256ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيدَ، قَالَ: كَانَ النِّدَاءُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ أَوَّلُهُ إِذَا جَلَسَ الْإِمَامُ عَلَى الْمِنْبَرِ عَلَى عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبِي بَكْرٍ، وَعُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا، فَلَمَّا كَانَ عُثْمَانُ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ وَكَثُرَ النَّاسُ زَادَ النِّدَاءَ الثَّالِثَ عَلَى الزَّوْرَاءِ، قَالَ أَبُو عَبْدِ اللهِ: الزَّوْرَاءُ مَوْضِعٌ بِالسُّوقِ بِالْمَدِينَةِ.

صحیح البخاری: رقم الحدیث 912

ترجمہ: حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم، ابو بکر اور عمر رضی اللہ عنہما کے زمانے میں جب امام منبر پر خطبہ کے لیے بیٹھ جاتا تھا اس وقت جمعہ کی پہلی اذان دی جاتی تھی لیکن حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں جب مسلمانوں کی آبادی بڑھ گئی تو آپ رضی اللہ عنہ مقامِ زوراء سے ایک اور اذان دلوانے لگے۔ امام ابو عبد اللہ (امام بخاری رحمہ اللہ) فرماتے ہیں: زوراء مدینہ کے بازار میں ایک جگہ ہے۔

امام ابو جعفر محمد بن جریر بن یزید بن کثیر الطبری رحمہ اللہ (ت 310ھ) فرماتے ہیں:

فِيْ هٰذِهِ السَّنَةِ (30 هجری) زَادَ عُثْمَانُ النِّدَاءَ الثَّالِثَ عَلَى الزَّوْرَاءِ.

تاریخ الطبری: ج 5 ص 68 تحت آخر سنۃ ثلاثین

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس سال (30 ہجری میں) الزوراء کے مقام پر تیسری اذان کا اضافہ کیا۔

## اعتراض:

مذکورہ بالا روایات کی روشنی میں حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ پر اعتراض کیا جاتا ہے کہ انہوں نے اپنی طرف سے جمعہ کی اذان کا اضافہ کیا۔

## جواب نمبر 1:

اگر کوئی مسئلہ قرآن و سنت سے صراحت کے ساتھ ثابت نہ ہو اور خلیفہ راشد اسے اجتہاد سے حل کرے اور اس اجتہاد کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم قبول بھی کر لیں تو اس اجتہاد کی حیثیت سنت کی بن جاتی ہے۔ یہ وہ سنت ہے جسے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی سنت قرار دے کر اس پر عمل پیرا ہونے کا حکم دیا ہے۔

امام ابوداؤد سلیمان بن الاشعث رحمہ اللہ (ت 275ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنِ الْعِرْبَاضِ بْنِ سَارِيَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: صَلَّى بِنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَيْنَا فَوَعَظَنَا مَوْعِظَةً بَلِيغَةً ذَرَفَتْ مِنْهَا الْعُيُونُ وَوَجِلَتْ مِنْهَا الْقُلُوبُ فَقَالَ قَائِلٌ: يَا رَسُولَ اللهِ! كَأَنَّ هٰذِهِ مَوْعِظَةُ مُوَدِّعٍ فَمَاذَا تَعْهَدُ إِلَيْنَا؟ فَقَالَ: "أُوصِيكُمْ بِتَقْوَى اللهِ وَالسَّمْعِ وَالطَّاعَةِ وَإِنْ عَبْدًا حَبَشِيًّا فَإِنَّهُ مَنْ يَعِشْ مِنْكُمْ بَعْدِي فَسَيَرَى اخْتِلَافًا كَثِيرًا فَعَلَيْكُمْ بِسُنَّتِي وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الْمَهْدِيِّينَ الرَّاشِدِينَ تَمَسَّكُوا بِهَا وَعَضُّوا عَلَيْهَا بِالنَّوَاجِذِ."

سنن ابی داؤد: رقم الحدیث 4607

ترجمہ: حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، فرماتے ہیں کہ ایک دن اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں نماز پڑھائی۔ پھر آپ علیہ السلام ہماری طرف متوجہ ہوئے اور ہمیں ایک نہایت مؤثر خطبہ دیا جس سے آنکھیں اشک بار ہو

گئیں اور دل کانپ اٹھے۔ (مجمع میں سے) ایک شخص نے عرض کی: یارسول اللہ! اس خطبہ سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ دنیا سے جانے والے ہیں۔ (اگر میں صحیح سمجھا ہوں تو) ہمیں کچھ وصیت فرمادیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں تمہیں وصیت کرتا ہوں کہ اللہ سے ڈرتے رہنا اور امیر کی بات ماننا، اس کی اطاعت کرتے رہنا اگرچہ وہ کوئی حبشی غلام ہی کیوں نہ ہو۔ اس لیے کہ تم میں سے جو لوگ میرے بعد زندہ رہیں گے تو وہ بہت اختلافات دیکھیں گے۔ تم میری اور میرے ہدایت یافتہ خلفائے راشدین کی سنت پر عمل پیرا رہنا اور اسے دانتوں سے (مضبوطی کے ساتھ) پکڑنا۔

## فائدہ:

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت اور خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی سنت دیکھنے میں اگرچہ دو ہیں لیکن حقیقت میں ایک ہی ہیں کہ دونوں پر عمل پیرا ہونا لازم ہے۔ اس لئے اس حدیث میں "تَمَسَّكُوْا بِهَا" فرمایا "تَمَسَّكُوْا بِهِمَا" نہیں فرمایا۔

## جواب نمبر 2:

اگر کوئی مسئلہ قرآن و سنت سے صراحت کے ساتھ ثابت نہ ہو اور خلیفہ راشد اسے اجتہاد سے حل کرے اور اس اجتہاد کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم قبول بھی کرلیں تو اس اجتہاد کی حیثیت اجماع کی بن جاتی ہے۔ اس وقت صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین کی جماعت بکثرت موجود تھی، ان سب کا اس فیصلہ کو تسلیم کرلینا اور مخالفت نہ کرنا خلیفہ راشد کے اجتہاد کے اجماع بن جانے کی دلیل ہے۔

1: حافظ بدر الدین محمود بن احمد بن موسیٰ العینی الحنفی رحمہ اللہ (ت 855ھ) لکھتے ہیں:

وَلٰكِنَّهٗ ثَالِثٌ بِاعْتِبَارِ شَرْعِيَّتِهٖ بِاجْتِهَادِ عُثْمَانَ وَمُوَافَقَةِ سَائِرِ

الصَّحَابَةِ لَهُ بِالسُّكُوتِ وَعَدَمِ الْإِنْكَارِ، فَصَارَ إِجْمَاعًا سُكُوتِيًا.

عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری: ج5 ص73 کتاب الجمعۃ باب الاذان یوم الجمعۃ

ترجمہ: یہ اذان تیسری شمار ہوتی ہے کیونکہ اسے (خلیفہ راشد) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے اجتہاد سے جاری کروایا تھا اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے سکوت فرما کر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی موافقت کی تھی اور انکار نہیں کیا تھا تو یہ اجماع سکوتی ہوا۔

:2 محشی صحیح بخاری مولانا احمد علی سہارنپوری رحمہ اللہ (ت 1297ھ) لکھتے ہیں:

إِنَّ عُثْمَانَ زَادَ الْأَذَانَ الثَّالِثَ الَّذِيْ هُوَ الْأَوَّلُ فِي الْوُجُودِ وَلٰكِنَّهُ ثَالِثٌ بِاعْتِبَارِ شَرْعِيَّتِهٖ بِاجْتِهَادِ عُثْمَانَ وَمُوَافِقَةُ سَائِرِ الصَّحَابَةِ لَهُ بِالسُّكُوتِ وَعَدَمِ الْإِنْكَارِ، فَصَارَ إِجْمَاعًا سُكُوتِيًّا وَالْأَذَانُ الثَّالِثُ فِي الْوُجُوْدِ هُوَ الْإِقَامَةُ.

حاشیۃ صحیح البخاری: ج1 ص124 باب الاذان یوم الجمعۃ

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے تیسری اذان کا اضافہ کیا جو وجود کے اعتبار سے پہلی ہے (کیونکہ یہ پہلے دی جاتی ہے) لیکن اس اعتبار سے تیسری شمار ہوتی ہے کہ اسے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے اجتہاد سے جاری کروایا تھا اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے سکوت فرما کر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی موافقت کی تھی اور انکار نہیں کیا تھا تو یہ اجماعِ سکوتی ہوا، اور وجود کے اعتبار سے تیسری اذان سے مراد اقامت ہے (کیونکہ وہ آخر میں دی جاتی ہے)۔

# اعتراض نمبر9: مدینہ منورہ کی اجتماعی چراگاہ کو ذاتی استعمال میں لانا

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے مدینہ منورہ کی اجتماعی چراگاہ کو اپنی ذاتی تحویل میں لے لیا تھا۔

## جواب:

یہ چراگاہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صدقہ کے اونٹوں کے لیے خاص کی تھی۔ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ بنے تو آپ نے اس چراگاہ کو وسیع کر دیا کیونکہ اونٹوں کی تعداد میں اضافہ ہو گیا تھا۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے اس چراگاہ کو اپنی ذاتی تحویل میں نہیں لیا تھا۔ اس پر چند تصریحات ملاحظہ ہوں:

1: امام ابو جعفر محمد بن جریر بن یزید بن کثیر الطبری رحمہ اللہ (ت 310ھ) روایت کرتے ہیں:

وَأَمَّا الْحِمٰى فَإِنَّ عُمَرَ حَمَى الْحِمٰى قَبْلِيْ لِإِبِلِ الصَّدَقَةِ، فَلَمَّا وُلِّيتُ زَادَتْ إِبِلُ الصَّدَقَةِ فَزِدْتُّ فِي الْحِمٰى لِمَا زَادَ فِي إِبِلِ الصَّدَقَةِ.

تاریخ الطبری: ج5 ص107 تحت روایت مناظرۃ القوم عثمان رضی اللہ عنہ وسبب حصارہم

ترجمہ: (حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے فرمایا) جہاں تک چراگاہ کا تعلق ہے تو مجھ سے پہلے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صدقہ کے اونٹوں کے لیے اس چراگاہ کو خاص کیا تھا، جب مجھے حاکم بنایا گیا تو صدقہ کے اونٹوں کی تعداد میں اضافہ ہو گیا تھا، اس لیے میں نے صدقہ کے اونٹوں میں اضافے کی وجہ سے اس چراگاہ میں توسیع کر لی تھی۔

2: علامہ شمس الدین ابو عبد للہ محمد بن احمد بن عثمان ذہبی رحمہ اللہ

(ت748ھ)حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا قول ان الفاظ میں نقل کرتے ہیں:

وَأَمَّا الْحِمٰى فَوَ اللهِ مَا حَمَيْتُهُ لِإِبِلِيْ وَلَا لِغَنَمِيْ، وَإِنَّمَا حَمَيْتُهُ لِإِبِلِ الصَّدَقَةِ.

تاریخ الاسلام ووفیات المشاہیر والاعلام للذھبی: ج3 ص430 سَنَةَ خَمْسٍ وَثَلَاثِيْنَ

ترجمہ: (حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے فرمایا) اللہ کی قسم! چراگاہ میں نے اپنے اونٹوں اور بکریوں کے لیے استعمال نہیں کی بلکہ میں نے اسے صدقہ کے اونٹوں کے لیے خاص کیا تھا۔

3: حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب ابی حفص عمر بن کثیر دمشقی شافعی رحمہ اللہ (ت774ھ) لکھتے ہیں:

فَأَجَابَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ عَنْ ذٰلِكَ: أَمَّا الْحِمٰى فَإِنَّمَا حَمَاهُ لِإِبِلِ الصَّدَقَةِ لِتَسْمَنَ، وَلَمْ يَحْمِهِ لِإِبِلِهِ وَلَا لِغَنَمِهِ وَقَدْ حَمَاهُ عُمَرُ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ مِنْ قَبْلِهِ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص183 ثم دخلت سنۃ خمس وثلاثین

ترجمہ: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس اعتراض کا جواب دیتے ہوئے فرمایا کہ یہ چراہ گاہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے صدقہ کے اونٹوں کے لیے استعمال کی ہے تاکہ وہ اس میں چر کر موٹے تازے ہو جائیں۔ یہ چراہ گاہ انہوں نے اپنے ذاتی اونٹوں اور بکریوں کے لیے استعمال نہیں کی۔ ان سے پہلے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا طرز عمل بھی یہی تھا کہ وہ اس چراہ گاہ کو صرف صدقہ کے اونٹوں کے لیے استعمال کرتے تھے۔

یعنی یہ چراگاہ ریاستی تحویل میں پہلے سے تھی البتہ اونٹوں میں اضافہ ہو جانے کی وجہ سے چراہ گاہ میں توسیع کر دی گئی۔ اس لیے چراہ گاہ کو ذاتی تحویل میں لینے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

# اعتراض نمبر10: حضرت عمار رضی اللہ عنہ کا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر لگائے جانے والے الزامات کو درست سمجھنا

امام ابو جعفر محمد بن جریر بن یزید بن کثیر الطبری رحمہ اللہ (ت 310ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

وَأَرْسَلَ عَمَّارَ بْنَ يَاسِرٍ إِلَى مِصْرَ، وَأَرْسَلَ عَبْدَ اللهِ بْنَ عُمَرَ إِلَى الشَّامِ، وَفَرَّقَ رِجَالًا سِوَاهُمْ، فَرَجَعُوا جَمِيعًا قَبْلَ عَمَّارٍ فَقَالُوا: أَيُّهَا النَّاسُ! مَا أَنْكَرْنَا شَيْئًا وَلَا أَنْكَرَهُ أَعْلَامُ الْمُسْلِمِينَ وَلَا عَوَامُّهُمْ. وَقَالُوا جَمِيعًا: الْأَمْرُ أَمْرُ الْمُسْلِمِينَ، إِلَّا أَنَّ أُمَرَاءَهُمْ يُقْسِطُونَ بَيْنَهُمْ، وَيَقُومُونَ عَلَيْهِمْ وَاسْتَبْطَأَ النَّاسُ عَمَّارًا حَتَّى ظَنُّوا أَنَّهُ قَدِ اغْتِيلَ، فَلَمْ يَفْجَأْهُمْ إِلَّا كِتَابٌ مِنْ عَبْدِ اللهِ ابْنِ سَعْدِ بْنِ أَبِي سَرْحٍ يُخْبِرُهُمْ أَنَّ عَمَّارًا قَدِ اسْتَمَالَهُ قَوْمٌ بِمِصْرَ وَانْقَطَعُوا إِلَيْهِ، مِنْهُمْ: عَبْدُ اللهِ بْنُ السَّوْدَاءِ، وَخَالِدُ بْنُ مُلْجَمٍ، وَسُوْدَانُ بْنُ حُمْرَانَ، وَكِنَانَةُ بْنُ بِشْرٍ.

تاریخ الطبری: ج4 ص341 باب ذکر مسیر من سار إلیٰ ذي خشب

ترجمہ: (عبد اللہ بن سبا نے مختلف علاقوں میں اپنے کارندے پھیلا رکھے تھے جو غلط نظریات پھیلا کر لوگوں میں فتنہ انگیزی کر رہے تھے۔ ان میں ایک نظریہ یہ بھی تھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصی ہیں، ان کے ہوتے ہوئے کسی اور کو خلیفہ بنانے والا ظالم ہے۔ نیز یہ شخص لوگوں کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خلاف کھڑا ہونے پر بھی ابھارتا تھا کہ حقدار کے ہوتے ہوئے وہ خلافت پر فائز ہیں۔ عبد اللہ بن سبا اور اس کے کارندوں کی فتنہ انگیزی کی یہ خبریں مدینہ منورہ پہنچ رہی تھیں۔ نیز یہ خبریں بھی موصول ہو رہی تھیں کہ مختلف علاقوں میں فتنہ پھیل رہا

ہے، عوام اپنے امراء اور گورنروں پر جارحانہ حملے کر رہے ہیں۔ ان حالات میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مختلف علاقوں میں تحقیقاتی کمیٹیاں روانہ کیں تاکہ وہاں کی صحیح صورتحال کا جائزہ لے کر مدینہ منورہ میں آپ رضی اللہ عنہ کو رپورٹ پیش کریں۔ چنانچہ) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کو مصر بھیجا اور حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو شام روانہ کیا۔ ان کے علاوہ دیگر لوگوں کو مختلف علاقوں میں بھیجا۔ سارے لوگ حضرت عمار رضی اللہ عنہ سے پہلے واپس آ گئے۔ واپس آ کر انہوں نے یہ خبر دی کہ اے لوگو! ہم نے (ان علاقوں میں) کوئی ناپسندیدہ اور قابلِ گرفت چیز نہیں دیکھی اور نہ ہی وہاں کے امراء (گورنر) اور عوام نے کوئی قابلِ گرفت چیز محسوس کی ہے (یعنی وہاں کے لوگوں کو کسی ناخوشگوار واقعہ اور معاندین کی فتنہ انگیزی کا علم نہیں ہے۔ تحقیقاتی کمیٹی کے) ان اراکین نے یہی صورتحال بتائی کہ ان علاقوں میں مسلمانوں کو اپنے معاملات کا مکمل اختیار حاصل ہے۔ (ہم نے تو یہی دیکھا ہے کہ) وہاں کے امراء (گورنر) لوگوں کے درمیان عدل و انصاف قائم رکھے ہوئے ہیں اور ان کی خبر گیری بھی کرتے ہیں۔ حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کی تاخیر سے لوگوں کو اندیشہ ہوا اور انہوں نے یہ سمجھا کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو قتل کر دیا گیا ہے۔ اچانک ایک دن حضرت عبد اللہ ابن سعد بن ابی سرح کا خط آیا جس میں انہوں نے یہ خبر دی کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو مصر میں ایک گروہ نے اپنی طرف مائل کر لیا ہے اور وہاں کے لوگ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کے ہاں اکٹھے ہو رہے ہیں۔ ان لوگوں میں عبد اللہ بن سوداء، خالد بن ملجم، سودان بن حمران اور کنانہ بن بشر (سرفہرست) ہیں۔

## اعتراض:

اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ جیسے

صاحبِ فضل و کمال صحابی بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر لگائے جانے والے الزامات کو درست سمجھتے تھے۔

## جواب:

یہ روایت غیر معتبر ہے؛اس روایت کا راوی "یزید فقعسی" مجہول العین ہے۔ لہذا اس مجہول راوی کی وجہ سے یہ روایت معتبر نہیں ہو گی۔ اگر راوی مجہول العین یا مجہول الحال ہو تو محدثین کرام رحمہ اللہ کے نزدیک ایسی روایت معتبر نہیں ہوتی۔

1: امام ابو بکر احمد بن علی بن ثابت بن احمد خطیب بغدادی (ت463ھ) فرماتے ہیں:

وَلَا يُقْبَلُ خَبَرُ مَنْ جُهِلَتْ عَيْنُهُ وَصِفَتُهُ ,لِأَنَّهُ حِينَئِذٍ لَا سَبِيلَ إِلَى مَعْرِفَةِ عَدَالَتِهِ.

الکفایۃ فی علم الروایۃ: ص372 باب القول فی الرجل یروی الحدیث

ترجمہ: مجہول العین (جس سے روایت کرنے والا راوی صرف ایک ہو) اور مجہول الوصف راوی (جس کی کسی نے توثیق نہ کی ہو) کی روایت قابلِ قبول نہیں ہے، اس لیے کہ اس صورت میں اس راوی کی عدالت پہچاننے کا کوئی طریقہ نہیں ہے۔

2: علامہ ابوزکریا یحییٰ بن شرف النووی رحمہ اللہ (ت676ھ) لکھتے ہیں:

رِوَايَةُ مَجْهُولِ الْعَدَالَةِ ظَاهِرًا وَبَاطِنًا لَا تُقْبَلُ عِنْدَ الْجَمَاهِيرِ.

تقریب النواوی: ج1 ص268 صفۃ من تقبل روایتہ وما یتعلق بہ

ترجمہ: مجہول العدالت خواہ ظاہراً ہو یا باطناً، اس کی روایت جمہور کے نزدیک قبول نہیں ہو گی۔

# اعتراض نمبر 11: محمد بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کے قتل کرنے کا خط لکھنا

مورخ حسین بن محمد بن الحسن الدِّیار بَکری رحمہ اللہ (ت 966ھ) لکھتے ہیں:

قَالُوْا: إِنَّهُ كَانَ غَادِرًا مُخَالِفًا لِوَعْدِهٖ فَإِنَّ أَهْلَ مِصْرَ شَكَوْا اِلَيْهِ عَامِلَهُ عَبْدَ اللهِ بنِ أَبِيْ سَرْحٍ فَوَعَدَهُمْ أَنْ يُوَلِّيَ عَلَيْهِمْ مَنْ يَرْضَوْنَ فَاخْتَارُوْا مُحَمَّدَ بْنَ أَبِيْ بَكْرٍ فَوَلَّاهُ عَلَيْهِمْ وَتَوَجَّهُوا بِهٖ مَعَهُمْ اِلٰى مِصْرَ ثُمَّ كَتَبَ اِلٰى عَامِلِهٖ بْنِ أَبِيْ سَرْحٍ بِمِصْرَ يَأْمُرُهُ أَنْ يَأْخُذَ مُحَمَّدَ بْنَ أَبِيْ بَكْرٍ فَيَقْطَعُ يَدَيْهِ وَرِجْلَيْهِ وَهٰذَا كَانَ سَبَبُ رُجُوْعِ أَهْلِ مِصْرَ وَغَيْرِهِمْ اِلَى الْمَدِيْنَةِ وَحِصَارِهِمْ عُثْمَانَ وَقَتْلِهٖ.

تاریخ الخمیس: ج2 ص274 الطعن التاسع عشر

ترجمہ: لوگ کہنے لگے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے دھوکہ دیا اور اپنے وعدے کی خلاف ورزی کی کیونکہ اہلِ مصر ان کے سامنے عبد اللہ بن ابی سرح کی شکایت لے کر آئے تھے تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان کے ساتھ وعدہ فرمایا تھا کہ ان پر اس شخص کو گورنر بنائیں گے جسے وہ پسند کریں گے۔ چنانچہ لوگوں نے محمد بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کی تجویز دی تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے انہی کو والی مصر بنا دیا۔ لہذا لوگ ان کو لے کر مصر روانہ ہو گئے۔ پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے مصر کے عامل ابن ابی سرح کو خط لکھا۔ اس خط میں اس عامل کو حکم دیا کہ محمد بن ابی بکر رضی اللہ عنہما (جب آپ کے پاس پہنچ جائیں ان) کو گرفتار کر لو اور ان کے ہاتھ پاؤں کاٹ ڈالو۔ تو یہی خط اہلِ مصر کا اور دوسرے لوگوں کا مدینہ منورہ کی طرف دوبارہ لوٹنے کا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا محاصرہ کرنے کا اور قتل کرنے کا سبب بنا۔

## اعتراض:

مذکورہ بالا عبارت کی روشنی میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ آپ نے حضرت محمد بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کو قتل کرنے کے لئے خط لکھا۔

## جواب:

یہ اعتراض چند وجوہ سے بے بنیاد ہے:

1: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب یہ خط جعلی تھا۔

2: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے یہ خط نہیں لکھوایا تھا۔

3: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اس کا علم بھی نہیں تھا۔

4: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس خط کی تردید فرمادی تھی۔

اس حوالے سے چند عبارات پیش کی جاتی ہیں:

[1]: حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب ابی حفص عمر بن کثیر دمشقی شافعی رحمہ اللہ (ت774ھ) لکھتے ہیں:

وَهٰذَا كَذِبٌ عَلَى الصَّحَابَةِ، وَإِنَّمَا كُتِبَتْ كُتُبٌ مُزَوَّرَةٌ عَلَيْهِمْ، كَمَا كَتَبُوا مِنْ جِهَةِ عَلِيٍّ وَطَلْحَةَ وَالزُّبَيْرِ إِلَى الْخَوَارِجِ كُتُبًا مُزَوَّرَةً عَلَيْهِمْ أَنْكَرُوهَا، وَهٰكَذَا زُوِّرَ هٰذَا الْكِتَابُ عَلٰى عُثْمَانَ أَيْضًا، فَإِنَّهُ لَمْ يَأْمُرْ بِهِ وَلَمْ يَعْلَمْ بِهِ أَيْضًا.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص187 ذکر مجی الاحزاب الی عثمان للمرۃ الثانیۃ من مصر

ترجمہ: یہ صحابہ کرام پر جھوٹا الزام ہے۔ اس لیے کہ جو خطوط لکھے گئے تھے وہ سب جعلی تھے جیسا کہ حضرت علی، حضرت طلحہ اور حضرت زبیر رضوان اللہ علیہم کی طرف منسوب خطوط کہ انہوں نے خوارج کو لکھے تھے، جھوٹے ہیں جس کا انہوں نے بعد میں انکار بھی کر دیا تھا۔ اسی طرح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف بھی اس جھوٹے خط

کی نسبت کی گئی ہے جب کہ انہوں نے نہ اس خط کا حکم دیا تھا اور نہ ہی وہ اس خط کو جانتے تھے۔

[2]: مورخ حسین بن محمد بن الحسن الدِّیار بَکری رحمہ اللہ (ت966ھ) لکھتے ہیں:

أَمَّا قَوْلُهُمْ اَنَّه كَانَ غَادِرًا اِلٰى آخَرَ مَا قَرَّرُوْه فَنَقُولُ أَمَّا الْكِتَابُ الَّذِي كَانَ اِلٰى عَامِلِهٖ بِمِصْرَ فَلَمْ يَكُنْ مِنْ عِنْدِهٖ وَقَدْ حَلَفَ عَلٰى ذٰلِكَ لَهُمْ وَقَدْ تَقَدَّمَ ذِكْرُ ذٰلِكَ فِي مَقْتَلِهٖ مُسْتَوفًى وَقَدْ ذَكَرْنَا مَن يَتَّهِمُ بِالتَّزْوِيرِ عَلَيْهِ وَقَدْ تَحَقَّقُوا ذٰلِكَ وَاِنَّمَا غَلَبَ الْهَوٰى - أَعَاذَنَا اللهُ مِنْهُ - عَلَى الْعُقُولِ حَتّٰى ضَلَّتْ فِيْهِ فِئَةٌ فَقَتَلَتْهُ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ.

تاریخ الخمیس: ج2 ص274 الجواب عن الطعن التاسع عشر

ترجمہ: لوگوں کا یہ کہنا کہ ”حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے غداری کی ہے“ (یہ محض آپ رضی اللہ عنہ پر الزام ہے) اس لیے کہ ہم یہ بات کہتے ہیں کہ وہ خط جو عامل کی طرف لکھا گیا تھا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا نہیں تھا اور اس پر آپ رضی اللہ عنہ نے ان لوگوں کے سامنے قسم بھی اٹھائی تھی۔ اس کا ذکر آپ رضی اللہ عنہ کی وفات کے تذکرہ میں پہلے ہو چکا ہے۔ نیز ہم پہلے ان لوگوں کا تذکرہ کر بھی چکے ہیں جو آپ رضی اللہ عنہ پر جھوٹا الزام لگاتے تھے حالانکہ ان لوگوں کو اس بات کا بخوبی علم تھا (کہ یہ کام حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا نہیں ہے) اس کے باوجود ان (لوگوں کی) عقلوں پر خواہشات غالب آگئیں اور یہ (عقلیں) گمراہی کا شکار ہو گئیں۔ چنانچہ یہ لوگ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قتل کا اقدام کر گزرے۔

# اعتراض نمبر 12: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قتل کا حکم دینا

امام ابو جعفر محمد بن جریر بن یزید بن کثیر بن غالب الآملی الطبری رحمہ اللہ (ت 310ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

إِنَّ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا لَمَّا انْتَهَتْ إِلَى سَرِفَ رَاجِعَةً فِي طَرِيقِهَا إِلَى مَكَّةَ، لَقِيَهَا عَبْدُ بْنُ أُمِّ كِلَابٍ - وَهُوَ عَبْدُ بْنُ أَبِي سَلَمَةَ، يُنْسَبُ إِلَى أُمِّهِ - فَقَالَتْ لَهُ: مَهْيَمْ؟ قَالَ: قَتَلُوا عُثْمَانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ، فَمَكَثُوا ثَمَانِيًا، قَالَتْ: ثُمَّ صَنَعُوا مَاذَا؟ قَالَ: أَخَذَهَا أَهْلُ الْمَدِينَةِ بِالِاجْتِمَاعِ، فَجَازَتْ بِهِمُ الْأُمُورُ إِلَى خَيْرِ مُجَازٍ، اجْتَمَعُوا عَلَى عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ فَقَالَتْ: وَاللهِ لَيْتَ أَنَّ هٰذِهِ انْطَبَقَتْ عَلَى هٰذِهِ إِنْ تَمَّ الْأَمْرُ لِصَاحِبِكَ! رُدُّونِي رُدُّونِي، فَانْصَرَفَتْ إِلَى مَكَّةَ وَهِيَ تَقُولُ: قُتِلَ وَاللهِ عُثْمَانُ مَظْلُومًا، وَاللهِ لَأَطْلُبَنَّ بِدَمِهِ، فَقَالَ لَهَا ابْنُ أُمِّ كِلَابٍ: وَلِمَ؟ فَوَاللهِ إِنَّ أَوَّلَ مَنْ أَمَالَ حَرْفَهُ لَأَنْتِ! وَلَقَدْ كُنْتِ تَقُولِينَ: اقْتُلُوا نَعْثَلًا فَقَدْ كَفَرَ، قَالَتْ: إِنَّهُمُ اسْتَتَابُوهُ ثُمَّ قَتَلُوهُ، وَقَدْ قُلْتُ وَقَالُوا، وَقَوْلِيَ الْأَخِيرُ خَيْرٌ مِنْ قَوْلِيَ الْأَوَّلِ.

تاریخ الطبری: ج4ص458، 459

ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا جب مکہ مکرمہ سے واپس لوٹتے ہوئے راستے میں مقام "سَرِف" پر پہنچیں تو انہیں عبد بن ام کلاب ملے۔ عبد کے والد کا نام ابو سلمہ تھا لیکن وہ اپنی ماں کی طرف منسوب (ہو کر عبد بن ام کلاب کہلاتے) تھے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے (انہیں دیکھا تو) فرمایا: کیا ہوا؟ (کہ اس وقت یہاں ہو) عبد بن ام کلاب نے کہا کہ لوگوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو قتل کر دیا ہے اور آٹھ روز

تک اسی طرح (بغیر خلیفہ کے) رہے ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے پوچھا: اس کے بعد لوگوں نے کیا کیا؟ عبد بن ام کلاب نے کہا: اہلِ مدینہ (باہمی مشورہ کے لئے) جمع ہوئے اور ان کا مشورہ ایک کارِ خیر کو پہنچا کہ انہوں نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے خلیفہ ہونے پر اتفاق کر لیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا (یہ سن کر) فرمانے لگیں: اگر تیرے ساتھی کو ہی خلافت ملنی ہوتی تو اے کاش! یہ آسمان و زمین ایک دوسرے سے مل جاتے (یعنی تباہ ہو جاتے)۔ مجھے (مکہ مکرمہ میں) واپس لے جاؤ! مجھے واپس لے جاؤ۔ چنانچہ آپ رضی اللہ عنہا (مقام سَرف سے) مکہ مکرمہ واپس لوٹ آئیں۔ آپ رضی اللہ عنہا (راستے میں) یہ فرما رہی تھیں کہ قسم بخدا! عثمان مظلوم حالت میں قتل کیے گئے ہیں، اللہ کی قسم! میں ان کے خون کا مطالبہ کروں گی۔ عبد بن ام کلاب نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا: ایسا کیوں کہہ رہی ہیں؟ اللہ کی قسم! آپ ہی نے سب سے پہلے (حضرت علی رضی اللہ عنہ سے) انحراف کیا ہے۔ آپ ہی تو یہ کہا کرتی تھیں کہ اس نعثل کو قتل کر دو، یہ کافر ہو چکا ہے۔ تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرمانے لگیں: ان لوگوں نے عثمان سے پہلے توبہ کروائی، پھر انہیں قتل کر دیا۔ میں نے جو کہا تھا وہ اوروں نے بھی کہا تھا۔ اب میرا یہ (آخری) قول پہلے قول سے بہتر ہے۔ (یعنی میں نے پہلے قتل کا حکم دیا تھا لیکن اب میں ان کے خون کا مطالبہ کروں گی۔ العیاذ باللہ)

فائدہ: "نعثل" ایک یہودی کا نام ہے جس کی لمبی ڈاڑھی تھی۔ یہ شخص مدینہ منورہ میں رہتا تھا۔ اس روایت میں اسی یہودی سے تشبیہ دینا مذکور ہے۔

## اعتراض:

اس روایت کے پیشِ نظر اعتراض کیا جاتا ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے قتل کا حکم دیا تھا۔

## جواب نمبر 1:

اس روایت کے راویوں میں مجہول، متروک، کذاب، غالی رافضی راوی ہیں۔

تصریحات ملاحظہ ہوں:

[1]: الحسین بن نصر بن مزاحم العطار المنقری

یہ شخص مجہول الحال ہے۔ کتبِ جرح وتعدیل میں اس کی تعدیل وتوثیق اور اس پر کوئی تبصرہ ہمیں نہیں مل سکا۔

[2]: نصر بن مزاحم العطار المنقری

- امام صالح بن محمد کہتے ہیں:

نَصْرُ بْنُ مُزَاحِمٍ رَوٰی عَنِ الضُّعَفَاءِ أَحَادِيْثَ مَنَاكِيْرَ.

تاریخ بغداد للخطیب: ج11 ص201 ترجمۃ نصر بن مزاحم

کہ نصر بن مزاحم ضعیف راویوں سے منکر روایات بیان کرتا ہے۔

- امام ابراہیم بن یعقوب الجوزجانی فرماتے ہیں:

نَصْرُ بْنُ مُزَاحِمٍ الْعَطَّارُ كَانَ زَائِغًا عَنِ الْحَقِّ مَائِلًا. قُلْتُ: أَرَادَ بِذٰلِكَ غُلُوَّهٗ فِي الرِّفْضِ.

تاریخ بغداد للخطیب: ج11 ص201 ترجمۃ نصر بن مزاحم

کہ نصر بن مزاحم العطار کج روی کا شکار تھا اور حق سے کوسوں دور تھا۔ میں (خطیب بغدادی) کہتا ہوں کہ امام جوزجانی کا مطلب یہ ہے کہ یہ شخص غالی رافضی تھا۔

- امام ابو حاتم رازی فرماتے ہیں:

وَاهِي الْحَدِيْثِ، مَتْرُوْكُ الْحَدِيْثِ لَا يُكْتَبُ حَدِيْثُهٗ.

الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم الرازی: ج8 ص534 ترجمۃ نصر بن مزاحم

کہ یہ شخص غلط احادیث بیان کرنے والا ہے۔ متروک الحدیث ہے۔ اس کی

حدیث نہ لکھی جائے۔

- امام ابو خیثمہ کہتے ہیں: كَانَ كَذَّابًا.

الضعفاء والمتروکون لابن الجوزی: ج3 ص160 ترجمۃ نصر بن مزاحم

کہ یہ شخص جھوٹا تھا۔

- امام یحییٰ بن معین فرماتے ہیں: لَيْسَ حَدِيْثُهُ بِشَيْءٍ.

الضعفاء والمتروکون لابن الجوزی: ج3 ص160 ترجمۃ نصر بن مزاحم

کہ اس کی بیان کردہ احادیث ناقابلِ اعتبار ہیں۔

- امام دار قطنی فرماتے ہیں: ضَعِيْفٌ.

کہ یہ ضعیف تھا۔

الضعفاء والمتروکون لابن الجوزی: ج3 ص160 ترجمۃ نصر بن مزاحم

- علامہ شمس الدین الذہبی فرماتے ہیں: رَافِضِيٌّ جَلَدٌ، تَرَكُوْهُ.

میزان الاعتدال للذہبی: ج5 ص17 ترجمۃ نصر بن مزاحم

کہ یہ پکا رافضی تھا، (اس لیے) محدثین نے اس کو ترک کر دیا ہے۔

[3]: اس روایت کے راوی اسد بن عبد اللہ نے جن راویوں سے روایت لی ہے ان کا نام ذکر نہیں کیا۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ روات بھی مجہول ہیں۔

لہذا یہ روایت موضوع وباطل ہے، حجت نہیں ہے۔

## جواب نمبر 2:

محققین حضرات نے بھی اس روایت کو جھوٹ اور بے بنیاد قرار دیا ہے۔

چنانچہ علامہ سید محمود آلوسی بغدادی الحنفی رحمہ اللہ (ت 1270ھ) لکھتے ہیں:

وَمَا زَعَمَتْهُ الشِّيْعَةُ مِنْ أَنَّهَا - رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهَا - كَانَتْ هِيَ الَّتِي تُحَرِّضُ النَّاسَ عَلٰى قَتْلِ عُثْمَانَ وَتَقُوْلُ: اُقْتُلُوا نَعْثَلًا فَقَدْ فَجَرَ تُشَبِّهُهُ بِيَهُوْدِيٍّ

يُدْعٰى نَعْثَلًا ... كِذْبٌ لَا أَصْلَ لَهٗ.

تفسیر روح المعانی: ج22 ص11 تحت الآیۃ ﴿وَ قَرْنَ فِيْ بُيُوْتِكُنَّ﴾

ترجمہ: شیعہ لوگ جو یہ بات کہتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ہی لوگوں کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قتل پر ابھارا اور آپ - رضی اللہ عنہا- حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو ایک یہودی "نعثل" کے ساتھ تشبیہ دیتے ہوئے کہا کرتی تھیں کہ اس نعثل کو قتل کر دو، یہ فاجر ہو چکا ہے۔... یہ سارا قصہ جھوٹ ہے، اس کی کوئی اصل نہیں ہے۔

## جواب نمبر 3:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے قتل کا حکم قطعاً نہیں دیا تھا۔ اس پر کئی شواہد ہیں۔

**[شاہد نمبر 1]:** حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے فضائل بیان کرتی تھیں۔

چنانچہ امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ بن سورۃ الترمذی رحمہ اللہ (ت 279ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ عَائِشَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: "يَا عُثْمَانُ! إِنَّهٗ لَعَلَّ اللهَ يُقَمِّصُكَ قَمِيصًا فَإِنْ أَرَادُوكَ عَلٰى خَلْعِهٖ فَلَا تَخْلَعْهُ لَهُمْ."

سنن الترمذی: رقم الحدیث 3705

ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو فرمایا: اے عثمان! امید ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو ایک قمیص پہنائیں گے (مراد؛ خلافت سے نوازیں گے)، لوگ اگر اسے اتروانا چاہیں تو آپ نے ان کی وجہ سے اتارنی نہیں ہے۔

امام ابو الفضل زین الدین عبد الرحیم بن الحسین بن عبد الرحمٰن بن ابی بکر بن ابراہیم العراقی رحمہ اللہ (ت 806ھ) روایت نقل فرماتے ہیں:

قَالَتْ عَائِشَةُ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا: لَقَدْ قَتَلُوهُ وَإِنَّهُ لَمِنْ أَوْصَلِهِمْ لِلرَّحِمِ وَأَتْقَاهُمْ لِرَبِّهِ.

طرح التثریب فی شرح التقریب: ج1 ص82 ترجمۃ عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ لوگوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو قتل کر دیا حالانکہ آپ رضی اللہ عنہ سب سے زیادہ صلہ رحمی کرنے والے اور سب سے زیادہ اپنے رب سے ڈرنے والے تھے۔

**[شاہد نمبر 2]:** حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اپنی طرف منسوب جعلی خطوط کی نفی کرتی تھیں۔ چنانچہ جب آپ رضی اللہ عنہا کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کی اطلاع ملی تو آپ رضی اللہ عنہا نے اپنی طرف منسوب جھوٹے خطوط کی نفی فرمادی۔

امام ابو عبد اللہ محمد ابن سعد ابن منیع البصری رحمہ اللہ (ت 430ھ) لکھتے ہیں:

عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ حِينَ قُتِلَ عُثْمَانُ: تَرَكْتُمُوهُ كَالثَّوْبِ النَّقِيِّ مِنَ الدَّنَسِ ثُمَّ قَرَّبْتُمُوهُ تَذْبَحُونَهُ كَمَا يُذْبَحُ الْكَبْشُ هَلَّا كَانَ هٰذَا قَبْلَ هٰذَا، فَقَالَ لَهَا مَسْرُوقٌ: هٰذَا عَمَلُكِ، أَنْتِ كَتَبْتِ إِلَى النَّاسِ تَأْمُرِينَهُمْ بِالْخُرُوجِ إِلَيْهِ قَالَ : فَقَالَتْ عَائِشَةُ: لَا! وَالَّذِي آمَنَ بِهِ الْمُؤْمِنُونَ وَكَفَرَ بِهِ الْكَافِرُونَ مَا كَتَبْتُ إِلَيْهِمْ بِسَوْدَاءَ فِي بَيْضَاءَ حَتّٰى جَلَسْتُ مَجْلِسِي هٰذَا. قَالَ الْأَعْمَشُ: فَكَانُوا يَرَوْنَ أَنَّهُ كُتِبَ عَلٰى لِسَانِهَا.

الطبقات الکبریٰ لابن سعد: ج3 ص60 ترجمۃ عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت مسروق رحمہ اللہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کیا گیا تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے (اظہارِ افسوس کرتے ہوئے قاتلین کو) فرمایا: تم لوگ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو میل کچیل سے پاک کپڑے کی طرح کر

دیا، پھر جب تم ان کے قریب ہوئے تو انہیں مینڈھے کی طرح ذبح کر ڈالا۔ یہ اس سے پہلے کیوں نہ ہوا؟ اس کے بعد مسروق رحمہ اللہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں عرض کیا (لوگ کہتے ہیں) کہ یہ سب کچھ آپ کے کہنے پر ہوا ہے، آپ نے ہی لوگوں کو یہ لکھا اور حکم دیا کہ عثمان رضی اللہ عنہ کے خلاف خروج کریں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جواب میں ارشاد فرمایا: نہیں، اس ذات کی قسم! جس پر مومن ایمان لائے اور کفار نے اس ذات کا انکار کیا میں نے اپنی اس مجلس میں بیٹھنے تک ان لوگوں کو سفید کاغذ پر سیاہ نقطہ لگا کر بھی نہیں دیا۔ اس روایت کے راوی اعمش کہتے ہیں کہ (حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے یہ تردید اس لیے کی کیونکہ) لوگوں کا گمان تھا کہ یہ سب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے کہنے پر لکھا گیا ہے۔

**[شاہد نمبر 3]:** حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا قاتلینِ عثمان پر لعنت بھیجتی تھیں۔

1: امام احمد بن حنبل بغدادی رحمہ اللہ (ت 241ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ عُمَرَ بْنِ إِبْرَاهِيمَ الْيَشْكُرِيِّ، قَالَ: سَمِعْتُ أُمِّي، تُحَدِّثُ أَنَّ أُمَّهَا، انْطَلَقَتْ إِلَى الْبَيْتِ حَاجَّةً وَالْبَيْتُ يَوْمَئِذٍ لَهُ بَابَانِ قَالَتْ: فَلَمَّا قَضَيْتُ طَوَافِي دَخَلْتُ عَلَى عَائِشَةَ قَالَتْ: قُلْتُ: يَا أُمَّ الْمُؤْمِنِينَ! إِنَّ بَعْضَ بَنِيكِ بَعَثَ يُقْرِئُكِ السَّلَامَ، وَإِنَّ النَّاسَ قَدْ أَكْثَرُوا فِي عُثْمَانَ، فَمَا تَقُولِينَ فِيهِ؟ قَالَتْ: لَعَنَ اللهُ مَنْ لَعَنَهُ، لَا أَحْسِبُهَا إِلَّا قَالَتْ: ثَلَاثَ مِرَارٍ، لَقَدْ رَأَيْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ مُسْنِدٌ فَخِذَهُ إِلَى عُثْمَانَ، وَإِنِّي لَأَمْسَحُ الْعَرَقَ عَنْ جَبِينِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَإِنَّ الْوَحْيَ يَنْزِلُ عَلَيْهِ، وَلَقَدْ زَوَّجَهُ ابْنَتَيْهِ إِحْدَاهُمَا عَلَى إِثْرِ الْأُخْرَى، وَإِنَّهُ لَيَقُولُ: "اكْتُبْ عُثْمَانُ" قَالَتْ: مَا كَانَ اللهُ لِيُنْزِلَ عَبْدًا مِنْ نَبِيِّهِ بِتِلْكَ الْمَنْزِلَةِ إِلَّا عَبْدًا عَلَيْهِ كَرِيمًا.

مسند احمد: ج 18 ص 169 رقم الحدیث 26125

ترجمہ: حضرت عمر بن ابراہیم یشکری رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے اپنی والدہ سے سنا، وہ بیان کرتی ہیں کہ ان کی والدہ بیان کرتی تھیں کہ وہ بیت اللہ میں کسی ضرورت سے گئیں اور اس وقت بیت اللہ کے دو دروازے تھے، کہتی ہیں کہ جب میں نے طواف مکمل کر لیا تو میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس گئی اور اس سے عرض کی: اے ام المؤمنین! آپ کا ایک بیٹا آپ کو سلام کہہ رہا ہے اور (یہ کہہ رہا ہے کہ) لوگ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے متعلق بہت زیادہ باتیں کر رہے ہیں، آپ ان کے بارے میں کیا کہتی ہیں؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: جو اُن پر لعنت کرے اللہ اس پر لعنت کرے۔ یہ جملہ آپ نے تین بار ارشاد فرمایا۔ پھر فرمانے لگیں: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی ران حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ لگائے ہوئے تھے، اور میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشانی مبارک سے پسینہ صاف کر رہی تھی، اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی نازل ہو رہی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یکے بعد دیگرے اپنی دو بیٹیوں کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کروایا۔ (جب وحی نازل ہوتی تو) آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرمارہے ہوتے: اے عثمان! لکھو۔ اللہ تعالیٰ اپنے نبی کے ہاں اسی شخص کو قدر و منزلت سے نوازتا ہے جو اللہ کی نگاہ میں معزز ہو۔

2: امام ابو القاسم سلیمان بن احمد بن ایوب بن مطیر اللخمی الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (ت360ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

حَدَّثَنَا الْفَضْلُ بْنُ الْحُبَابِ أَبُو خَلِيفَةَ ، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ الْحَجَبِيُّ ، حَدَّثَنَا حَزْمٌ ، عَنْ أَبِي الْأَسْوَدِ ، قَالَ : سَمِعْتُ طَلِيقَ بْنَ خَشَّافٍ، يَقُولُ: وَفَدْنَا إِلَى الْمَدِينَةِ لِنَنْظُرَ فِيمَ قُتِلَ عُثْمَانُ، فَلَمَّا قَدِمْنَا مَرَّ مِنَّا بَعْضٌ إِلَى عَلِيٍّ، وَبَعْضٌ إِلَى الْحُسَيْنِ بن عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا ، وَبَعْضٌ إِلَى أُمَّهَاتِ

الْمُؤْمِنِينَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُنَّ ، فَانْطَلَقْتُ حَتّٰى أَتَيْتُ عَائِشَةَ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهَا فَرَدَّتِ السَّلَامَ ، فَقَالَتْ : وَمَنِ الرَّجُلُ ؟ ، قُلْتُ : مِنْ أَهْلِ الْبَصْرَةِ ، فَقَالَتْ : مِنْ أَيِّ أَهْلِ الْبَصْرَةِ ؟ ، قُلْتُ : مِنْ بَكْرِ بْنِ وَائِلٍ ، قَالَتْ : مِنْ أَيِّ بَكْرِ بْنِ وَائِلٍ ؟ ، قُلْتُ : مِنْ بَنِي قَيْسِ بْنِ ثَعْلَبَةَ ، قَالَتْ : أَمِنْ أَهْلِ فُلَانٍ ؟ ، فَقُلْتُ لَهَا : يَا أُمَّ الْمُؤْمِنِينَ! فِيمَ قُتِلَ عُثْمَانُ أَمِيرُ الْمُؤْمِنِينَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ ؟ ، قَالَتْ : قُتِلَ وَاللهِ مَظْلُومًا ، لَعَنَ اللهُ قَتَلَتَهُ.

المعجم الکبیر للطبرانی: ج1 ص51 رقم الحدیث 131

ترجمہ: ابو الاسود کہتے ہیں کہ میں نے طلق بن خشاف سے سنا، انہوں نے بتایا کہ (حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد) ہم مدینہ طیبہ میں آئے تا کہ معلوم کریں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو کیوں شہید کیا گیا۔ جب ہم مدینہ پہنچے تو ہم میں سے بعض لوگ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں، بعض حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما کی خدمت میں اور بعض امہات المومنین رضی اللہ عنہن کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ امہات المؤمنین سے ہوتے ہوئے میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میں نے سلام کیا تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے سلام کا جواب دیا اور پوچھا کہ تم کون ہو؟ میں نے عرض کیا: اہل بصرہ سے، انہوں نے کہا: اہل بصرہ میں سے کس قبیلہ سے ہو؟ میں نے کہا: بکر بن وائل سے۔ انہوں نے کہا: بکر بن وائل کے کس گھرانے سے ہو؟ میں نے کہا: بنی قیس بن ثعلبہ سے۔ فرمانے لگیں: اچھا تم فلاں سے ہو۔ پھر میں نے سوال کیا: اے ام المومنین! عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کس بناء پر شہید کیے گئے؟ ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: اللہ کی قسم! عثمان رضی اللہ عنہ مظلوماً قتل کیے گئے، ان کے قاتلین پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو۔

# اعتراض نمبر 13: قرآن مجید کے نسخوں کو جلانے کا حکم دینا

امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (ت256ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

إِنَّ حُذَيْفَةَ بْنَ الْيَمَانِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَدِمَ عَلَى عُثْمَانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ وَكَانَ يُغَازِي أَهْلَ الشَّأْمِ فِي فَتْحِ إِرْمِينِيَةَ وَأَذْرَبِيجَانَ مَعَ أَهْلِ الْعِرَاقِ فَأَفْزَعَ حُذَيْفَةَ اخْتِلَافُهُمْ فِي الْقِرَاءَةِ فَقَالَ حُذَيْفَةُ لِعُثْمَانَ: يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ! أَدْرِكْ هٰذِهِ الْأُمَّةَ قَبْلَ أَنْ يَخْتَلِفُوا فِي الْكِتَابِ اخْتِلَافَ الْيَهُودِ وَالنَّصَارٰى فَأَرْسَلَ عُثْمَانُ إِلٰى حَفْصَةَ أَنْ أَرْسِلِي إِلَيْنَا بِالصُّحُفِ نَنْسَخُهَا فِي الْمَصَاحِفِ ثُمَّ نَرُدُّهَا إِلَيْكِ فَأَرْسَلَتْ بِهَا حَفْصَةُ إِلٰى عُثْمَانَ فَأَمَرَ زَيْدَ بْنَ ثَابِتٍ وَعَبْدَ اللهِ بْنَ الزُّبَيْرِ وَسَعِيدَ بْنَ الْعَاصِ وَعَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ الْحَارِثِ بْنِ هِشَامٍ فَنَسَخُوهَا فِي الْمَصَاحِفِ وَقَالَ عُثْمَانُ لِلرَّهْطِ الْقُرَشِيِّينَ الثَّلَاثَةِ: إِذَا اخْتَلَفْتُمْ أَنْتُمْ وَزَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ فِي شَيْءٍ مِنَ الْقُرْآنِ فَاكْتُبُوهُ بِلِسَانِ قُرَيْشٍ فَإِنَّمَا نَزَلَ بِلِسَانِهِمْ، فَفَعَلُوا حَتّٰى إِذَا نَسَخُوا الصُّحُفَ فِي الْمَصَاحِفِ رَدَّ عُثْمَانُ الصُّحُفَ إِلٰى حَفْصَةَ وَأَرْسَلَ إِلٰى كُلِّ أُفُقٍ بِمُصْحَفٍ مِمَّا نَسَخُوا وَأَمَرَ بِمَا سِوَاهُ مِنَ الْقُرْآنِ فِي كُلِّ صَحِيفَةٍ أَوْ مُصْحَفٍ أَنْ يُحْرَقَ.

صحیح البخاری: رقم الحدیث 4987

ترجمہ: حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آرمینیہ اور آذربائیجان کی فتح کے سلسلے میں شام کے غازیوں کے لیے جنگی و عسکری تیاریوں میں

مصروف تھے تاکہ وہ اہل عراق کو ساتھ لے کر جنگ کریں۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ لوگوں کے اختلاف قراءات کے سلسلے میں بہت پریشان تھے۔ حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ نے (مدینہ آکر) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے عرض کی: اے امیر المومنین! اس سے پہلے کہ یہ امت بھی یہود ونصاریٰ کی طرح کتاب اللہ میں اختلاف کرے آپ اس معاملے کو سنبھالیے! (اور سارا واقعہ عرض کیا کہ لوگ ایک دوسرے کے سامنے یوں کہہ رہے ہیں کہ میری قراءت آپ کی قراءت سے بہتر ہے) چنانچہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے سیدہ حفصہ بنت عمر رضی اللہ عنہما کی خدمت میں اپنا قاصد بھیجا کہ وہ صحائف (جو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے سرکاری طور پر جمع کرائے تھے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد آپ کے پاس ہیں) ہمیں دے دیجیے، ہم انہیں دیگر مصاحف میں نقل کر کے آپ کو واپس کر دیں گے۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے وہ مصاحف حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس بھیج دیے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ، حضرت عبداللہ بن زبیر، حضرت سعید بن العاص اور حضرت عبدالرحمٰن بن حارث بن ہشام رضی اللہ عنہم کو حکم دیا کہ ان صحیفوں کو مصاحف میں نقل کریں۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے تینوں قریشیوں کو فرمایا کہ جب آپ کا حضرت زید بن ثابت کے ساتھ کسی لفظ میں (قراءت مع رسم الخط کا) اختلاف ہو جائے تو اسے قریش کی لغت (مع رسم الخط) کے مطابق لکھنا۔ کیونکہ قرآن کریم (اولا) قریش کی زبان میں نازل ہوا تھا۔ چنانچہ ان حضرات نے ایسا ہی کیا۔ جب تمام صحائف کو مختلف مصاحف میں نقل کر لیا گیا تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے وہ سارے صحیفے سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا کو واپس کر دیے اور ریاست مدینہ کے ماتحت سلطنتوں میں اس کا ایک ایک نسخہ بھیج دیا اور حکم دیا کہ اس کے علاوہ اگر قرآن کریم کسی صحیفے میں یا مصحف میں لکھا ہو تو اسے جلا دیا

جائے۔

## اعتراض:

اس حدیث کی بنیاد پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر اعتراض کیا جاتا ہے کہ انہوں نے قرآن مجید کے نسخوں کو جلانے کا حکم دیا تھا۔

## جواب نمبر 1:

لفظ "حرق" کا صرف ایک معنی "جلانا" ہی نہیں بلکہ اس کا ایک معنی "کھرچنا اور چھیلنا" بھی ہے۔ یہاں "حرق" کا پہلا معنی (جلانا) مراد نہیں ہے بلکہ دوسرا معنی (کھرچنا، چھیلنا) مراد ہے۔

اب اس روایت کے الفاظ "أَنْ يُحَرَقَ" کا مطلب یہ ہو گا کہ ہڈیوں پر لکھے ہوئے کو کھرچ دیا جائے اور ٹہنیوں پر لکھے ہوئے کو چھیل دیا جائے۔

یہ معنیٰ اہلِ لغت سے ثابت ہے۔ چند تصریحات ملاحظہ ہوں:

1: امام ابوالفضل محمد بن مکرم بن علی جمال الدین ابن منظور الانصاری الافریقی رحمہ اللہ (ت 711ھ) لکھتے ہیں:

حَرَقَهٗ يَحْرِقُهٗ اَیْ سَحِقَهٗ حَتّٰى سُمِعَ لَهٗ صَرِيْفٌ.

لسان العرب: ج10 ص44

ترجمہ: حَرَقَهٗ يَحْرُقُهٗ کا معنی ہے: اس طرح کھرچنا کہ اس کی آواز سنائی دے۔

یہاں دوسرا معنی مراد ہے۔

2: علامہ سید مرتضی حسین بلگرامی زبیدی مصری رحمہ اللہ (ت 1205ھ) فرماتے ہیں:

حَرَقَهٗ يَحْرِقُهٗ حَرْقًا حَكَّ بَعْضَهٗ بِبَعْضٍ.

تاج العروس من جواہر القاموس: ج6 ص211

ترجمہ: حَرَقَہ یَحْرِقُہ حَرْقًا کا معنی ہے: ایک چیز کو دوسری چیز کے ساتھ کھرچنا۔

شمس الائمہ امام محمد بن احمد بن ابی سہل السرخسی رحمہ اللہ (ت 483ھ)

فرماتے ہیں:

**وَالَّذِی یُرْوٰی أَنَّ عُثْمَانَ - رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ - فَعَلَ ذٰلِكَ بِالْمَصَاحِفِ الْمُخْتَلِفَةِ حِینَ أَرَادَ جَمْعَ النَّاسِ عَلٰی مُصْحَفٍ وَاحِدٍ لَا یَکَادُ یَصِحُّ فَالَّذِیْ ظَهَرَ مِنْہُ مِنْ تَعْظِیمِ الْحُرْمَةِ لِکِتَابِ اللّٰہِ تَعَالٰی وَالْمُدَاوَمَةِ عَلٰی تِلَاوَتِہٖ آنَاءَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ دَلِیلٌ عَلٰی أَنَّہٗ لَا أَصْلَ لِذٰلِكَ الْحَدِیثِ.**

شرح السیر الکبیر للسرخسی: ج3 ص141 باب ما یحمل علیہ الفئی

ترجمہ: یہ بات جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف نسبت کرتے ہوئے بیان کی جاتی ہے کہ جب انہوں نے لوگوں کو ایک مصحف پر جمع کرنا چاہا تھا تو مصاحف مختلفہ جلا دیے تھے تو یہ روایت صحیح نہیں۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کتاب اللہ کی جو تعظیم و حرمت اور رات دن اس کی تلاوت اور اس پر مداومت منقول ہے وہ اس بات کی دلیل ہے کہ ان کے مصاحف جلانے کی روایت بالکل بے بنیاد ہے۔

**فائدہ نمبر1:** امام سرخسی رحمہ اللہ کے "قرآن جلانے کی روایت بالکل بے بنیاد ہے" فرمانے کا مطلب یہ ہے کہ حدیث میں مذکور لفظ "حرق" کا معنی حتمی طور پر "جلانا" ہی ہو اس کی کوئی اصل نہیں ہے۔

**فائدہ نمبر2:** "حرق" سے مراد "جلانا" نہیں تھا۔ اس پر بطور تائید کے شمس الائمہ امام محمد بن احمد بن ابی سہل السرخسی رحمہ اللہ کی عبارت پیش کی گئی ہے۔ وہ اس طور پر کہ مذکورہ روایت صحیح بخاری کی ہے اور سنداً بالکل صحیح ہے تو ہم امام سرخسی رحمہ اللہ کے اس فیصلے کی روشنی میں صحیح بخاری کی روایت میں حرق کے معنی کھرچنے اور رگڑنے کے ہی کریں گے نہ کہ جلانے کے۔

## جواب نمبر2:

اکثر روایات میں ”خرق“ کا لفظ آتا ہے جس کا معنی ہے ”پھاڑنا، چاک کرنا“

چنانچہ علامہ حافظ ابو الفضل شہاب الدین احمد بن علی ابن حجر عسقلانی الشافعی رحمہ اللہ (ت852ھ) فرماتے ہیں:

فِي رِوَايَةِ الْأَكْثَرِ أَنْ يُخَرَّقَ بِالْخَاءِ الْمُعْجَمَةِ وَالْمُعْجَمَةُ أَثْبَتُ.

فتح الباری شرح صحیح البخاری: ج9 ص20 باب جمع القرآن

ترجمہ: اکثر روایات میں ”یخرق“ کے الفاظ ہیں، خ کے ساتھ۔ یہ بات زیادہ راجح ہے۔

اور ”خرق“ کا معنی ”پھاڑنا، چاک کرنا“ اہلِ لغت سے ثابت ہے۔ چند تصریحات ملاحظہ ہوں:

1: علامہ سید مرتضی حسین بلگرامی زَبِیدی مصری رحمہ اللہ (ت1205ھ) لکھتے ہیں:

خَرَقَهٗ: يَخْرُقُهٗ وَيَخْرِقُهٗ: جَابَهٗ وَمَزَّقَهٗ.

تاج العروس من جواہر القاموس: تحت خ ر ق

ترجمہ: خَرَقَه: يَخْرُقُه کا معنی ہے پھاڑنا، چاک کرنا۔

2: علامہ وحید الزمان قاسمی کیرانوی رحمہ اللہ (ت1416ھ) لکھتے ہیں:

خَرَقَ: پھاڑنا، سوراخ کرنا۔

القاموس الوحید: ص430

## اشکال:

”خرق“ کا معنی ”پھاڑنا، چاک کرنا“ بھی کر لیا جائے تب بھی سوال ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے لکھا ہوا قرآن اس طرح کیوں ضائع کیا تھا؟

## جواب:

لکھا ہوا قرآن ایسا تھا جس کی وجہ سے امت کے فتنہ میں مبتلا ہونے کا خدشہ تھا، اس سے بچنے کے لیے انہوں نے ایسا کیا۔

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب ابی حفص عمر بن کثیر دمشقی شافعی رحمہ اللہ (ت 774ھ) لکھتے ہیں:

وَأَمَّا الْمَصَاحِفُ فَإِنَّمَا حَرَقَ مَا وَقَعَ فِيهِ اخْتِلَافٌ، وَأَبْقَى لَهُمُ الْمُتَّفَقَ عَلَيْهِ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص183 ثم دخلت سنۃ خمس وثلاثین

ترجمہ: (حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں) کہ (حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے) ان مصاحف کے الفاظ کو جن میں اختلاف تھا، جلا دیا تھا اور جو اتفاقی تھے انہیں باقی رکھا (تاکہ بعد کے لوگ اختلاف سے بچ سکیں)۔

## جواب نمبر 3:

اگر یہ عمل قابلِ اعتراض ہے تو یہ اعتراض صرف حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر نہیں بلکہ یہ اعتراض تو پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ پر بھی بنتا ہے (معاذ اللہ) کیونکہ انہوں نے بھی اس عمل کی تائید کی تھی۔

چنانچہ حافظ ابو القاسم علی بن ابی محمد الحسن بن ھبۃ اللہ رحمہ اللہ المعروف ابن عساکر (ت 571ھ) لکھتے ہیں:

قَالَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ: أَيُّهَا النَّاسُ! إِيَّاكُمْ وَالْغُلُوَّ فِي عُثْمَانَ، يَقُولُونَ: حَرَقَ الْمَصَاحِفَ. وَاللهِ مَا حَرَقَهَا إِلَّا عَنْ مَلَإٍ مِنْ أَصْحَابِ مُحَمَّدٍ، صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَلَوْ وَلِيتُ مِثْلَ مَا وَلِيَ لَفَعَلْتُ مِثْلَ الَّذِي فَعَلَ.

تاریخ دمشق: ج39 ص245 ترجمۃ عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے (لوگوں کے مجمع میں اعلان) فرمایا کہ اے لوگو! حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے متعلق غلو نہ کرنا۔ لوگ کہتے ہیں کہ انہوں نے مصاحف جلا دیے تھے۔ اللہ کی قسم! انہوں نے مصاحف جلائے تھے تو اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی موجودگی میں جلائے تھے (یعنی یہ کام ہم لوگوں کے مشورہ کے بغیر نہیں کیا) اگر میں اس وقت حاکم ہوتا تو میرا فیصلہ بھی وہی ہوتا جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا تھا۔

امام ابو عبد اللہ محمد بن یحی بن محمد بن یحی بن احمد بن محمد بن بکر الاندلسی رحمہ اللہ (ت 741ھ) لکھتے ہیں:

فَعَلَ ذٰلِكَ عُثْمَانُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ لَوْ كَانَ مُنْكَرًا لَكَانَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ غَيَّرَهُ لَمَّا صَارَ الْأَمْرُ إِلَيْهِ فَلَمَّا يُغَيِّرْهُ عُلِمَ أَنَّ عُثْمَانَ كَانَ مُصِيْبًا فِيْمَا فَعَلَ.

التمہید والبیان فی مقتل الشہید عثمان: ص188 ذکر الاسباب التي نقموها علی عثمان والجواب عنها

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایسا کیا۔ اگر یہ بات غلط ہوتی تو حضرت علی رضی اللہ عنہ جب خلیفہ منتخب ہوئے تو آپ اس موقف کو تبدیل کر دیتے (یعنی اسے غلط قرار دیتے) لیکن آپ نے اسے تبدیل نہیں کیا (بلکہ تائید کی کہ اگر میں ان کی جگہ ہوتا تو یہی کام سرانجام دیتا)۔ اس سے معلوم ہوا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا اقدام درست تھا۔

## جواب نمبر 4:

خلیفہ راشد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے اس عمل کو تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے قبول کیا، اس لیے یہ مسئلہ اجماعی ہوا۔ چنانچہ اس پر اعتماد کیا جائے۔

1: علامہ حافظ ابو الفضل شہاب الدین احمد بن علی ابن حجر عسقلانی الشافعی رحمہ اللہ (ت 852ھ) فرماتے ہیں:

حِينَ حَرَّقَ عُثْمَانُ الْمَصَاحِفَ فَأَعْجَبَهُمْ ذٰلِكَ -أَوْ قَالَ- لَمْ يُنْكِرْ ذٰلِكَ مِنْهُمْ أَحَدٌ.

فتح الباری شرح صحیح البخاری: ج9 ص21 باب جمع القرآن

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے جب مصاحف کو جلایا تو سب کو یہ عمل درست معلوم ہوا۔ یا (راوی کہتے ہیں) کسی نے بھی اس پر اعتراض نہیں کیا (گویا اس عمل پر اجماع ہو گیا)

2: امام ابو عمر یوسف بن عبد اللہ ابن عبد البر القرطبی المالکی رحمہ اللہ (ت 463ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

وَأَجْمَعَ الْعُلَمَاءُ أَنَّ مَا فِي مُصْحَفِ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ وَهُوَ الَّذِي بِأَيْدِي الْمُسْلِمِينَ الْيَوْمَ فِي أَقْطَارِ الْأَرْضِ حَيْثُ كَانُوا هُوَ الْقُرْآنُ الْمَحْفُوظُ الَّذِي لَا يَجُوزُ لِأَحَدٍ أَنْ يَتَجَاوَزَهُ وَلَا تَحِلُّ الصَّلَاةُ لِمُسْلِمٍ إِلَّا بِمَا فِيهِ.

التمہید لابن عبد البر: ج2 ص405 حدیث واحد وعشرون لزید بن اسلم

ترجمہ: تمام علماء کا اجماع ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا جمع کردہ مصحف جو آج دنیا بھر میں مسلمانوں کے ہاتھوں میں موجود ہے وہ جہاں کہیں کے بھی ہوں، وہی قرآنِ محفوظ ہے۔ اب کسی شخص کے لیے یہ بات روا نہیں کہ اس سے تجاوز کرے۔ نیز مسلمانوں کی نماز انہی آیات سے ہو سکتی ہے جو اس میں موجود ہیں۔

# اعتراض نمبر 14: حضرت عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے قصاص نہ لینا

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب ابی حفص عمر بن کثیر دمشقی شافعی رحمہ اللہ (ت 774ھ) نقل کرتے ہیں:

وَأَمَّا أَوَّلُ حُكُومَةٍ حَكَمَ فِيهَا فَقَضِيَّةُ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ، وَذٰلِكَ أَنَّهُ غَدَا عَلَى ابْنَةِ أَبِي لُؤْلُؤَةَ قَاتِلِ عُمَرَ فَقَتَلَهَا، وَضَرَبَ رَجُلًا نَصْرَانِيًّا يُقَالُ لَهُ: "جُفَيْنَةُ" بِالسَّيْفِ فَقَتَلَهُ، وَضَرَبَ الْهُرْمُزَانَ الَّذِي كَانَ صَاحِبَ تُسْتَرَ فَقَتَلَهُ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص159 خلافۃ امیر المؤمنین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے سب سے پہلے حضرت عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے قضیہ کا فیصلہ کیا۔ وہ یہ تھا کہ حضرت عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنے والد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قاتل ابولؤلوہ مجوسی کی بیٹی کو قتل کیا اور جُفَینہ نامی ایک شخص کو تلوار کے وار سے قتل کیا اور مقامِ "تُستر" کے حاکم ہرمزان کو بھی تلوار مار کر قتل کیا۔

## اعتراض:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جب خلیفہ منتخب ہوئے تو آپ کی حکومت میں پہلا قضیہ جو پیش ہوا وہ حضرت عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے قصاص لینے کا تھا۔ حضرت عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنے والد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قاتل ابولولو مجوسی کے ساتھ قتل میں ملوث دو آدمی جفینہ اور ھرمزان کو قتل کر دیا تھا اور ابو لؤلوہ کی بیٹی کو بھی مار ڈالا تھا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو چاہیے تھا کہ وہ حضرت عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو قصاصاً قتل کرا دیتے لیکن آپ نے قصاص نہیں لیا۔

**جواب:**

حضرت عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے قصاص کے حوالہ سے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کی مختلف آراء تھیں:

[1]: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی رائے تھی کہ قصاص لیا جائے۔

[2]: بعض مہاجرین کی رائے تھی کہ قصاص نہ لیا جائے اس لیے کہ کل باپ قتل ہوا اور آج بیٹا قتل ہو جائے۔ اس سے فتنہ پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔

[3]: حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی رائے یہ تھی کہ چونکہ یہ قضیہ آپ کے خلیفہ بننے سے پہلے پیش آیا ہے، آپ کے دورِ خلافت میں پیش نہیں آیا اس لیے اسے رہنے دیا جائے۔

[4]: حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی رائے یہ تھی کہ قاتل کی سزا صرف قتل ہی نہیں ہے بلکہ سزا کی دو صورتیں ہیں:

1: قصاصاً قتل کیا جائے۔

2: ورثاء راضی ہو جائیں تو دیت دی جائے۔

تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ان حالات کے پیش نظر میں ورثاء کو دیت دینے پر راضی کر لوں گا اور یوں سزا بھی پوری ہو جائے گی اور اس وقت پیدا ہونے والے فتنہ سے بھی امت محفوظ ہو جائے گی۔ چنانچہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنی سیاسی حکمت و مصلحت کے پیش نظر ورثاء کو دیت دے کر بہترین راستہ اختیار کیا۔

1: حافظ عماد الدین ابو الفداء اسماعیل بن خطیب ابی حفص عمر بن کثیر دمشقی شافعی رحمہ اللہ (ت774ھ) نقل کرتے ہیں:

فَلَمَّا وَلِيَ عُثْمَانُ، وَجَلَسَ لِلنَّاسِ، كَانَ أَوَّلَ مَا تُحُوكِمَ إِلَيْهِ فِي شَأْنِ

عُبَيْدِ اللّٰهِ فَقَالَ عَلِيٌّ: مَا مِنَ الْعَدْلِ تَرْكُهُ. وَأَمَرَ بِقَتْلِهِ وَقَالَ بَعْضُ الْمُهَاجِرِينَ: أَيُقْتَلُ أَبُوهُ بِالْأَمْسِ وَيُقْتَلُ هُوَ الْيَوْمَ! فَقَالَ عَمْرُو بْنُ الْعَاصِ: يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ! قَدْ بَرَّأَكَ اللّٰهُ مِنْ ذٰلِكَ، قَضِيَّةٌ لَمْ تَكُنْ فِي أَيَّامِكَ فَدَعْهَا عَنْكَ. فَوَدٰى عُثْمَانُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ، أُولٰئِكَ الْقَتْلٰى مِنْ مَالِهٖ، لِأَنَّ أَمْرَهُمْ إِلَيْهِ، إِذْ لَا وَارِثَ لَهُمْ إِلَّا بَيْتُ الْمَالِ، وَالْإِمَامُ يَرَى الْأَصْلَحَ فِي ذٰلِكَ، وَخَلّٰى سَبِيلَ عُبَيْدِ اللّٰهِ.

البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر: ج4 ص160 خلافۃ امیر المؤمنین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ

ترجمہ: جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ منتخب ہوئے اور لوگوں کے معاملات حل کرنے کے لیے بیٹھے تو سب سے پہلا قضیہ جو آپ کے پاس آیا وہ عبید اللہ کے (قصاص کے) معاملے میں آیا۔ اس بارے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس کو چھوڑنا عدل وانصاف شمار نہ ہوگا۔ چنانچہ انہوں نے ان کے قتل کا مشورہ دیا۔ بعض مہاجرین نے کہا: کل اس کا باپ قتل ہوا اور آج بیٹا قتل ہو جائے گا؟ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے عرض کی: اے امیر المومنین! آپ کو اللہ تعالیٰ نے اس مقدمہ سے بری کیا ہے، کیونکہ یہ واقعہ آپ کے دورِ حکومت میں نہیں ہوا (بلکہ آپ کے خلیفہ بننے سے پہلے کا ہے، اس لیے) اسے رہنے دیجیے! حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے مال سے ان مقتولین کی دیت ادا کی، اس لیے کہ ان (مقتولین) کا معاملہ آپ رضی اللہ عنہ کے سپرد تھا اور بیت المال کے سوا ان کا کوئی وارث نہ تھا اور امام اس بارے میں بہتر سمجھتا ہے (کہ وہ کیا فیصلہ کرے!)۔ چنانچہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے عبید اللہ کو رِہا کر دیا۔

2: مؤرخ حسین بن محمد بن الحسن الدِّیار بَکْری رحمہ اللہ (ت966ھ) لکھتے ہیں:

فَلَمَّا رَاٰی عُثْمَانُ ذٰلِكَ اغْتَنَمَ تَسْكِيْنَ الْفِتْنَةَ وَقَالَ: اَمْرُهٗ اِلَيَّ

سَاُرْضِی اَهْلَ الْهُرْمُزَانَ مِنْهُ "

تاریخ الخمیس: ج2ص274 الجواب عن الطعن السادس عشر

ترجمہ: جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حالات کی کشیدگی اور اضطراب دیکھا تو فتنہ ختم کرنے کا یہ موقع غنیمت سمجھا اور فرمایا: یہ معاملہ میرے ذمہ ہے اور میں اہل ہرمزان کو خود دیت دے کر راضی کرلوں گا۔

3: امام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ (ت 1176ھ) لکھتے ہیں:

میگوئیم راضی کرد اولیاء مقتول را بمال و دریں صورت قصاص ساقط شد و فتنه مضمحل گشت و ایں یکے از فضائل ذی النورین است۔

قرۃ العینین فی تفضیل الشیخین از شاہ ولی اللہ دہلوی: ص274 تحت جوابات مطاعن عثمانی

ترجمہ: میں کہتا ہوں: کہ اولیاء کو دیت دے کر راضی کر دیا تو قصاص ساقط ہو گیا اور اس سے فتنہ ختم ہو گیا، یہ بات تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے فضائل میں سے ہے۔

4: حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ (ت 1239ھ) لکھتے ہیں:

عثمان رضی الله عنہ خود ورثه هرمزان را باموال خطیره راضی ساخت که اصلا باز شکایت نکردند ۔

تحفہ اثنا عشریہ از شاہ عبدالعزیز: ص654، تحت جوابات مطاعن عثمانی، طعن ششم

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے خود ہرمزان کے ورثاء کو بہت سا مال بطورِ دیت دے کر راضی کر دیا کہ وہ شکایت نہ کر سکیں۔

**فائدہ:** شرعی ضابطہ بھی یہی ہے کہ اگر مقتول کے ورثاء دیت پر راضی ہو جائیں تو قصاص ساقط ہو جاتا ہے۔

# اعتراض نمبر 15: نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹیوں کو قتل کرنا

امام ابو العباس احمد بن عبد اللہ بن محمد محب الدین الطبری رحمہ اللہ (ت694ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ عُلَيَّةَ قَالَ: أَتَيْتُ يُونُسَ بْنَ خَبَّابٍ لِأَسْمَعَ مِنْهُ فَقَالَ: مِنْ أَيْنَ أَنْتَ؟ فَقُلْتُ: مِنْ أَهْلِ الْبَصْرَةِ، فَقَالَ: مِنْ أَهْلِ الْمَدِينَةِ الَّذِينَ يُحِبُّونَ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ وَقَدْ قَتَلَ ابْنَتَيْ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

الریاض النضرۃ فی مناقب العشرۃ: ج3 ص11 الفصل السادس فی خصائصہ

ترجمہ: اسماعیل بن علیہ کہتے ہیں کہ میں یونس بن خباب کے پاس آیا تا کہ اس سے کچھ سن سکوں۔ اس نے پوچھا: کہاں سے ہو؟ میں نے کہا: بصرہ سے۔ کہنے لگا: تم اس شہر سے ہو جس شہر کے لوگ عثمان بن عفان (رضی اللہ عنہ) سے محبت کرتے ہیں حالانکہ انہوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی دو بیٹیوں کو قتل کر دیا تھا۔

## اعتراض:

اس روایت کی بنیاد پر اعتراض کیا جاتا ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹیوں کو قتل کر دیا تھا۔

## جواب نمبر 1:

روایت بالا میں یہ اعتراض کرنے والا یونس بن خباب الاسیدی رافضی تھا۔

علامہ شمس الدین ابو عبد للہ محمد بن احمد بن عثمان ذہبی رحمہ اللہ (ت748ھ) لکھتے ہیں:

يُونُسُ بْنُ خَبَّابٍ الْأُسَيِّدِيُّ.... وَكَانَ رَافِضِيًّا.

قَالَ لِعَبَّادِ بْنِ عَبَّادٍ: عُثْمَانُ قَتَلَ بِنْتَيِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

فَقُلْتُ لَهُ [الْقَائِلُ: عَبَّادُ بْنُ عَبَّادٍ]: قَتَلَ وَاحِدَةً فَلِمَ أَنْكَحَهُ الْأُخْرٰى؟

قَالَ يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ: كَانَ كَذَّابًا.

قَالَ ابْنُ مَعِينٍ: رَجُلُ سُوءٍ ضَعِيفٌ.

قَالَ الدَّارَقُطْنِيُّ: رَجُلُ سُوءٍ فِيهِ شِيْعِيَّةٌ مُفْرِطَةٌ.

قَالَ الْبُخَارِيُّ: مُنْكَرُ الْحَدِيثِ.

میزان الاعتدال فی نقد الرجال للذھبی: ج5 ص201 ترجمۃ یونس بن خباب

ترجمہ: یونس بن خباب الاسیدی رافضی تھا۔

یونس بن خباب الاسیدی نے عباد بن عباد کو کہا کہ عثمان (رضی اللہ عنہ) نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی دو بیٹیوں کو قتل کر دیا تھا۔ تو (عباد بن عباد کہتے ہیں کہ) میں نے اسے کہا: پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسری بیٹی عقد میں کیوں دی تھی؟

یحییٰ بن سعید رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ یہ شخص جھوٹا تھا۔

ابن معین رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ یہ بہت برا آدمی تھا اور ضعیف تھا۔

امام دارقطنی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ برا آدمی تھا اور اس میں حد درجہ شیعیت پائی جاتی تھی۔

امام بخاری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ وہ منکر الحدیث تھا۔

## جواب نمبر 2:

دراصل معترض نے اعتراض تو نقل کر دیا ہے لیکن خود مصنف نے اس روایت کے آخر میں جو اس اعتراض کا جواب دیا ہے، معترض نے اسے نقل نہیں کیا۔

امام ابو العباس احمد بن عبد اللہ بن محمد محب الدین الطبری رحمہ اللہ (ت 694ھ) فرماتے ہیں:

قُلْتُ: قَتَلَ وَاحِدَةً فَلِمَ زَوَّجَهُ الثَّانِيَةَ؟

الریاض النضرۃ فی مناقب العشرۃ: ج3 ص11 الفصل السادس فی خصائصہ

ترجمہ: (اسماعیل بن علیہ کہتے ہیں) کہ میں نے (یونس بن خباب سے) کہا: اگر حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک بیٹی کو قتل کر دیا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسری بیٹی عقد میں کیوں دی تھی؟

اس سے معلوم ہوا کہ یونس بن خباب کی بات قابلِ اعتبار نہیں ہے۔

## جواب نمبر 3:

اسی کتاب میں یہ حدیث بھی موجود ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دونوں بیٹیوں کی وفات کے بعد فرمایا: اگر میرے پاس چالیس بیٹیاں ہوتیں تو یکے بعد دیگرے ان کی شادی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ کر دیتا۔ یہ اس بات کی دلیل ہے کہ معترض کا یہ اعتراض غلط ہے۔

امام ابو العباس احمد بن عبد اللہ بن محمد محب الدین الطبری رحمہ اللہ (ت694ھ) روایت نقل کرتے ہیں:

عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: "لَوْ كَانَ عِنْدِيْ أَرْبَعُونَ بِنْتًا لَزَوَّجْتُ عُثْمَانَ وَاحِدَةً بَعْدَ وَاحِدَةٍ، حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْهُنَّ وَاحِدَةٌ."

الریاض النضرۃ فی مناقب العشرۃ: ج3 ص11 الفصل السادس فی خصائصہ

ترجمہ: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر میری چالیس بیٹیاں ہوتیں تو یکے بعد دیگرے ان کی شادی عثمان (رضی اللہ عنہ) کے ساتھ کر دیتا یہاں تک کہ کوئی بھی باقی نہ رہتی۔

# اعتراض نمبر 16: حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کو مارنا

مؤرخ حسین بن محمد بن الحسن الدِّیار بَکْری رحمہ اللہ (ت 966ھ) لکھتے ہیں:

وَأَمَرَ غِلْمَانَهٗ فَضَرَبُوْهُ حَتّٰى وَقَعَ لِجَنْبِهٖ وَأُغْمِيَ عَلَيْهِ وَزَعَمُوا اَنَّهٗ قَامَ بِنَفْسِهٖ فَوَطِئَ بَطْنَهٗ وَ مَذَا كِيْرَهٗ حَتّٰى أَصَابَهُ الْفَتْقُ وَأُغْمِيَ عَلَيْهِ أَرْبَعَ صَلَوَاتٍ فَقَضَاهَا بَعْدَ الْاِفَاقَةِ.

تاریخ الخمیس: ج2 ص271 الطعن الثانی عشر

ترجمہ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے خدام کو حکم دیا کہ حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کو ماریں۔ چنانچہ انہوں نے اس قدر مارا کہ آپ بے ہوش ہو کر گر پڑے۔ خدام نے سمجھا کہ وہ خود بخود کھڑے ہو جائیں گے اس لیے انہوں نے پاؤں سے روندا (تا کہ اٹھ نہ سکیں) یہاں تک کہ ان کا پیٹ اور اعضائے پوشیدہ زخمی ہو گئے اور چار نمازوں کے وقت کی بقدر وہ بے ہوش رہے۔ افاقہ ہونے کے بعد انہوں نے نمازوں کی قضا کی۔

## اعتراض:

اس روایت کے پیش نظر اعتراض کیا جاتا ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کو اپنے غلاموں کے ذریعے بہت زیادہ مارا۔

## جواب نمبر 1:

یہ مبالغہ آمیز باتیں ہیں جن کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں۔ صحیح واقعہ وہ ہے جو مصنف ابن ابی شیبہ میں مذکور ہے جسے ذکر کیا جاتا ہے۔

امام ابو بکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ اَلعَبَسی الکوفی رحمہ اللہ (ت 235ھ)

روایت نقل کرتے ہیں:

حَدَّثَنَا حُصَيْنُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ، قَالَ : حَدَّثَنِي جَهْمٌ رَجُلٌ مِنْ بَنِي فِهْرٍ ، قَالَ : أَنَا شَاهِدُ هٰذَا الْأَمْرِ ، قَالَ : جَاءَ سَعْدٌ وَعَمَّارٌ فَأَرْسَلُوا إِلٰى عُثْمَانَ أَنِ ائْتِنَا ، فَإِنَّا نُرِيدُ أَنْ نَذْكُرَ لَكَ أَشْيَاءَ أَحْدَثْتَهَا ، أَوْ أَشْيَاءَ فَعَلْتَهَا ، قَالَ : فَأَرْسَلَ إِلَيْهِمْ أَنِ انْصَرِفُوا الْيَوْمَ ، فَإِنِّي مُشْتَغِلٌ وَمِيعَادُكُمْ يَوْمَ كَذَا وَكَذَا حَتّٰى أَشْزَنَ، قَالَ أَبُو مِحْصَنٍ : أَشْزَنَ : أَسْتَعِدُّ لِخُصُومَتِكُمْ. قَالَ: فَانْصَرَفَ سَعْدٌ، وَأَبٰى عَمَّارٌ أَنْ يَنْصَرِفَ ، قَالَهَا أَبُو مِحْصَنٍ مَرَّتَيْنِ ، قَالَ : فَتَنَاوَلَهُ رَسُولُ عُثْمَانَ فَضَرَبَهُ، قَالَ : فَلَمَّا اجْتَمَعُوا لِلْمِيعَادِ وَمَنْ مَعَهُمْ ، قَالَ لَهُمْ عُثْمَانُ: مَا تَنْقِمُونَ مِنِّي ؟ قَالُوا : نَنْقِمُ عَلَيْكَ ضَرْبَكَ عَمَّارًا ، قَالَ : قَالَ عُثْمَانُ : جَاءَ سَعْدٌ وَعَمَّارٌ فَأَرْسَلْتُ إِلَيْهِمَا ، فَانْصَرَفَ سَعْدٌ ، وَأَبٰى عَمَّارٌ أَنْ يَنْصَرِفَ ، فَتَنَاوَلَهُ رَسُولٌ عَنْ غَيْرِ أَمْرِي فَوَاللهِ مَا أَمَرْتُ وَلَا رَضِيتُ ، فَهٰذِهٖ يَدِي لِعَمَّارٍ فَلْيَصْطَبِرْ ، قَالَ أَبُو مِحْصَنٍ : يَعْنِي يَقْتَصُّ.

مصنف ابن ابی شیبۃ: ج21 ص316، 317، رقم الحدیث 38846 کتاب الفتن

ترجمہ: حصین بن عبد الرحمن بیان کرتے ہیں کہ قبیلہ بنو فہر کے جہم نامی ایک شخص نے مجھے بیان کیا، وہ کہتے ہیں کہ یہ معاملہ میری آنکھوں دیکھا ہے کہ حضرت سعد اور حضرت عمار رضی اللہ عنہما تشریف لائے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو پیغام بھیجا کہ ہمارے پاس تشریف لائیں تاکہ ہم چند چیزوں کی نشاندہی کریں جو آپ نے نئی ایجاد کی ہیں۔ راوی کا بیان ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان کی طرف اپنے قاصد کے ذریعے پیغام بھجوایا کہ آج آپ واپس لوٹ جائیں، میں مصروف ہوں، آپ فلاں دن آجائیں، میں آپ کے ساتھ بات کرنے کے لیے تیار رہوں گا۔ راوی کا بیان ہے کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ واپس تشریف لے گئے لیکن حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے واپس جانے سے انکار کر دیا۔ ابو محصن نے انہیں دوبار کہا (لیکن وہ نہ مانے) تو حضرت

عثمان رضی اللہ عنہ کے قاصد نے انہیں پکڑ کر مارا۔ چنانچہ (ایک دن معترضین و بلوائی) جب اکٹھے ہو کر آئے تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان سے دریافت کیا کہ تم مجھ سے کس چیز کا انتقام لیتے ہو؟ وہ کہنے لگے کہ آپ نے عمار رضی اللہ عنہ کو مارا ہے، ہم اس کا انتقام لیتے ہیں۔ تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ سعد اور عمار رضی اللہ عنہما آئے تھے، میں نے انہیں واپس لوٹ جانے کا کہا تھا۔ چنانچہ سعد رضی اللہ عنہ واپس چلے گئے اور عمار رضی اللہ عنہ نے جانے سے انکار کر دیا تو قاصد نے انہیں مارا تھا۔ اللہ کی قسم! نہ میں نے مارنے کا حکم دیا تھا اور نہ ہی میں اس پر راضی تھا۔ لہذا یہ ہے میرا ہاتھ عمار رضی اللہ عنہ کے سامنے، وہ چاہیں تو مجھ سے قصاص لے لیں۔

روایت بالا سے معلوم ہوا کہ نہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مارا تھا اور نہ ہی مارنے کا حکم دیا تھا اور نہ ہی وہ اس پر راضی تھے۔

## جواب نمبر 2:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے نہ ہی مارا تھا اور نہ ہی مارنے کا حکم دیا تھا۔ مصنف اسی عبارت کے بعد اس کی تردید بھی کر رہے ہیں۔

چنانچہ مورخ حسین بن محمد بن الحسن الدِّیار بَکری رحمہ اللہ (ت 966ھ) آگے لکھتے ہیں:

أَمَّا ضَرْبُ عَمَّارٍ فَسِيَاقُ هٰذِهِ الْقِصَّةِ لَا يَصِحُّ عَلٰى هٰذَا النَّحْوِ الَّذِیْ رَوَوْهُ بَلِ الصَّحِيْحُ مِنْهَا اَنَّ غِلْمَانَهٗ ضَرَبُوْا عَمَّارًا وَقَدْ حَلَفَ اَنَّهٗ لَمْ يَكُنْ عَلٰى أَمْرِهٖ لِاَنَّهُمْ عَاتَبُوْهُ فِيْ ذٰلِكَ فَاعْتَذَرَ اِلَيْهِمْ بِاَنْ قَالَ: جَاءَ هُوَ وَ سَعْدٌ اِلَى الْمَسْجِدِ وَأَرْسَلَا اِلَيَّ أَنِ ائْتِنَا ، فَإِنَّا نُرِيْدُ أَنْ نُذَاكِرَكَ أَشْيَاءَ فَعَلْتَهَا فَأَرْسَلْتُ اِلَيْهِمَا اَنِّيْ عَنْكُمَا الْيَوْمَ مَشْغُوْلٌ فَانْصَرِفَا وَمَوْعِدُكُمَا يَوْمَ كَذَا وَ كَذَا فَانْصَرَفَ سَعْدٌ ، وَأَبٰى هُوَ أَنْ يَنْصَرِفَ فَأَعَدْتُ اِلَيْهِ الرَّسُوْلَ فَأَبٰى ثُمَّ أَعَدْتُ

اِلَيْهِ فَأَبٰى فَتَنَاوَلَهٗ رَسُوْلِيْ بِغَيْرِ أَمْرِيْ فَوَاللّٰهِ مَا أَمَرْتُ وَلَا رَضِيْتُ بِضَرْبِهٖ، فَهٰذِهٖ يَدِيْ لِعَمَّارٍ فَلْيَقْتَصَّ مِنِّيْ اِنْ شَاءَ.

تاریخ الخمیس: ج2ص272 الجواب عن الطعن الثانی عشر

ترجمہ: جہاں تک حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو مارنے والے واقعہ کا تعلق ہے تو یہ واقعہ اس طرح نہیں جس طرح معترضین نے بیان کیا ہے بلکہ صحیح واقعہ یہ ہے کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خدام نے مارا تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے قسم کھا کر اس بات کی صفائی پیش کی کہ یہ میرے کہنے پر نہیں ہوا۔ چونکہ معترضین آپ رضی اللہ عنہ پر اعتراض کر رہے تھے اس لیے آپ رضی اللہ عنہ نے ان سے عذر بیان کرتے ہوئے صحیح صورتحال یہ بیان کی کہ عمار اور سعد رضی اللہ عنہما مسجد میں تشریف لائے اور انہوں نے میری طرف پیغام بھیجا کہ آپ ہمارے پاس آئیں، ہم ان امور کے متعلق آپ سے بات کرنا چاہتے ہیں جو آپ نے جاری کیے ہیں۔ میں نے جواباً کہلا بھیجا کہ میں آج مصروفیت کی وجہ سے نہیں آسکتا، لہذا فلاں دن تشریف لے آئیں۔ سعد رضی اللہ عنہ واپس چلے گئے لیکن عمار رضی اللہ عنہ نے واپس جانے سے انکار کر دیا۔ میں نے بار بار ان کی طرف قاصد بھیجا لیکن پھر بھی یہ انکار کرتے رہے۔ پھر قاصد میرے کہے بغیر ان سے الجھ پڑا۔ واللہ! نہ میں نے ایسا کرنے کا حکم دیا اور نہ ہی اس پر راضی تھا (اب اس میں میرا کیا قصور ہے؟)۔ یہ ہے میرا ہاتھ عمار رضی اللہ عنہ کے سامنے، اگر یہ چاہیں تو قصاص لے لیں۔

## جواب نمبر 3:

معترض کا بیان کردہ یہ واقعہ غلط ہے۔ اس پر دلیل یہ ہے کہ اس واقعہ کی تفصیلات میں ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو مارا تو ان کی انتڑیاں باہر نکل آئیں جبکہ حقیقت یہ ہے کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ جنگ

صفین سن 37 ہجری میں شہید ہوئے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت سن 35 ہجری میں ہوئی۔ اگر اس واقعہ کو عہد عثمانی کے آخر زمانے کا بھی مانا جائے تو حضرت عمار رضی اللہ عنہ اس واقعہ کے دو سال بعد زندہ رہے حالانکہ انتڑیوں کے نکل جانے کے دو سال بعد اس طرح زندہ رہنا ناممکن ہے۔

چنانچہ امام ابوبکر محمد بن عبداللہ بن محمد المَعَافری ابن العربی المالکی رحمہ اللہ (ت 543ھ) فرماتے ہیں:

**قَالُوا مُتَعَدِّيْنَ ، مُتَعَلِّقِيْنَ بِرِوَايَةِ كَذَّابِيْنَ: جَاءَ عُثْمَانُ فِي وِلَايَتِهِ بِمَظَالِمَ وَمَنَاكِيْرَ، مِنْهَا: ضَرْبُهُ لِعَمَّارٍ حَتّٰى فَتَقَ أَمْعَاءَهُ.... هٰذَا كُلُّهُ بَاطِلٌ سَنَدًا وَمَتْنًا .... ضَرْبُهُ لِعَمَّارٍ إِفْكٌ..... وَلَوْ فَتَقَ أَمْعَاءَهُ مَا عَاشَ أَبَدًا.**

العواصم من القواصم: ص 61 تا ص 64 المظالم والمناکیر التی ادعوھا علی عثمان

ترجمہ: معترضین نے حدود سے تجاوز کرتے ہوئے جھوٹے لوگوں کی روایت کا سہارا لے کر یہ الزام لگایا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے دورِ خلافت میں ظلم کیے اور کئی قابل اعتراض کام کیے، جن میں سے ایک یہ ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو مارا جس سے ان کی انتڑیاں باہر نکل آئیں۔ (میں ابن العربی کہتا ہوں کہ) یہ ساری کی ساری روایات سند اور متن کے اعتبار سے باطل ہیں۔ جہاں تک حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو مارنے کا معاملہ ہے تو یہ بات صریح جھوٹ ہے۔ (اس لیے کہ) اگر ان کی انتڑیاں باہر آجاتیں تو وہ کبھی بھی زندہ نہ رہتے (حالانکہ اس واقعہ کے بعد وہ کافی عرصہ زندہ رہے ہیں۔ معلوم ہوا کہ یہ واقعہ جھوٹ ہے۔)

# اعتراض نمبر 17: حضرت حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کے معاملہ میں نبوت کے طرز عمل کی مخالفت کرنا

علامہ شمس الدین ابو عبد للہ محمد بن احمد بن عثمان ذہبی رحمہ اللہ (ت 748ھ) لکھتے ہیں:

قِيلَ: نَفَاهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى الطَّائِفِ، لِكَوْنِهِ حَكَاهُ فِي مِشْيَتِهِ، وَفِي بَعْضِ حَرَكَاتِهِ، فَسَبَّهُ، وَطَرَدَهُ، فَنَزَلَ بِوَادِي "وَجٍّ" وَنَقَمَ جَمَاعَةٌ عَلَى أَمِيرِ الْمُؤْمِنِينَ عُثْمَانَ كَوْنَهُ عَطَفَ عَلَى عَمِّهِ الْحَكَمِ وَآوَاهُ وَأَقْدَمَهُ الْمَدِينَةَ.

سیر اعلام النبلاء للذھبی: ج 3 ص 296 ترجمہ: الحکم بن ابی العاص

ترجمہ: کہا جاتا ہے کہ حضرت حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے طائف کی طرف جلاوطن کر دیا تھا اس لیے کہ انہوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی چلنے میں یا بعض حرکات میں نقل اتاری تھی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو برا بھلا کہا اور ان کو جلاوطن کر دیا۔ چنانچہ وہ وادی "وَج" میں چلے گئے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بعض لوگوں نے اس بات پر گرفت کی کہ انہوں نے اپنے چچا حکم (بن ابی العاص) پر نرمی کی اور ان کو ٹھکانہ دیا اور ان کو مدینہ میں واپس بلا لیا۔

**فائدہ:** "وَج" طائف میں واقع ایک وادی کا نام ہے۔

## اعتراض:

مذکورہ بالا روایت کی بنیاد پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر اعتراض کیا جاتا ہے کہ حضرت حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ سے نکال دیا تھا لیکن حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے زمانہ خلافت میں انہیں

دوبارہ مدینہ بلا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی خلاف ورزی کی ہے۔

## جواب نمبر 1:

حضرت حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ سے متعلق جلاوطنی والی روایات سند صحیح سے ثابت نہیں ہیں۔

چنانچہ علامہ تقی الدین ابو العباس احمد بن عبد الحلیم بن عبد السلام بن تیمیہ الحرانی الحنبلی رحمہ اللہ (ت 728ھ) لکھتے ہیں:

**وَقِصَّةُ نَفْيِ الْحَكَمِ لَيْسَتْ فِي الصِّحَاحِ، وَلَا لَهَا إِسْنَادٌ يُعْرَفُ بِهِ أَمْرُهَا.**

منہاج السنۃ لابن تیمیۃ: ج3 ص304 بحث طرد الحکم بن ابی العاص

ترجمہ: حکم (رضی اللہ عنہ) کی جلاوطنی والے قصہ کا تذکرہ صحیح احادیث میں بھی نہیں ہے اور نہ ہی اس کی کوئی سند ہے جس سے اس قصہ کی حقیقت واضح ہو سکے۔

**فائدہ:** علامہ شمس الدین ابو عبد اللہ محمد بن احمد بن عثمان ذہبی رحمہ اللہ (ت 748ھ) نے یہ واقعہ لفظ "قِيْلَ" سے نقل کر کے اس کے ضعف کی طرف اشارہ کر دیا ہے۔

## دلیل:

حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کی جلاوطنی والا قصہ صحیح نہیں ہے اس لیے کہ حضرت حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ نے فتح مکہ کے موقع پر اسلام قبول کیا، عہد نبوی، عہدِ صدیقی اور عہدِ فاروقی میں مکہ ہی میں رہے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں مدینہ منورہ میں فوت ہوئے تو پھر جلاوطنی کیسے بنتی ہے!

امام محمد ابن سعد ابن منیع البصری رحمہ اللہ (ت 430ھ) لکھتے ہیں:

**اَلْحَكَمُ بْنُ أَبِي الْعَاصِ أَسْلَمَ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ وَلَمْ يَزَلْ بِهَا حَتّٰى كَانَتْ**

خِلَافَةُ عُثْمَانَ بنِ عَفَّانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ ، فَأَذِنَ لَهُ فَدَخَلَ الْمَدِيْنَةَ فَمَاتَ بِهَا فِيْ خِلَافَةِ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ.

الطبقات الکبریٰ لابن سعد: ج6 ص5 ترجمۃ الحکم بن ابی العاص

ترجمہ: حضرت حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ نے فتح مکہ کے موقع پر اسلام قبول کیا، مکہ ہی میں رہے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں ان کی اجازت کے ساتھ مدینہ منورہ میں داخل ہوئے۔ آپ رضی اللہ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں فوت ہوئے۔

**فائدہ:** مذکورہ بالا حوالہ جات سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ اول تو حضرت حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ تشریف ہی نہیں لائے بلکہ فتح مکہ کے موقع پر اسلام قبول کرنے کے بعد مکہ مکرمہ میں ہی رہے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں ان کی اجازت کے ساتھ مدینہ منورہ میں مقیم ہوئے۔ لہذا ان کی جلاوطنی سے متعلق کوئی واقعہ پیش ہی نہیں آیا۔

## جواب نمبر 2:

بالفرض اس روایت کی صحت کو تسلیم کر بھی لیا جائے جس میں ہے کہ حضرت حکم بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کی جلاوطنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے ہوئی تھی۔ تو عین ممکن ہے کہ یہ سزا معین مدت تک کے لیے تھی نہ کہ ہمیشہ کے لیے۔ اس لیے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے انہیں اپنے دورِ خلافت میں واپس مدینہ بلالیا۔ لہذا یہ بات قابلِ اشکال ہی نہیں ہے۔

چنانچہ ابو محمد علی بن احمد بن سعید بن حزم الاندلسی القرطبی الظاہری رحمہ اللہ (ت456ھ) لکھتے ہیں:

وَنَفْيُ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلْحَكَمِ لَمْ يَكُنْ حَدًّا وَاجِبًا

وَلَا شَرِيعَةً عَلَى التَّأْبِيدِ وَإِنَّمَا كَانَ عُقُوبَةً عَلَى ذَنْبٍ اسْتَحَقَّ بِهِ النَّفْيَ وَالتَّوْبَةُ مَبْسُوطَةٌ فَإِذَا تَابَ سَقَطَتْ عَنْهُ تِلْكَ الْعُقُوبَةُ بِلَا خِلَافٍ مِنْ أَحَدٍ مِنْ أَهْلِ الْإِسْلَامِ وَصَارَتِ الْأَرْضُ كُلُّهَا لَهُ مُبَاحَةً.

کتاب الفصل فی الملل والاہواء والنحل: ج5 ص177 الکلام فی حرب علی من حاربہ من الصحابۃ رضی اللہ عنہم

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت حکم بن العاص رضی اللہ عنہ کو (مدینہ منورہ سے) جلاوطن کرنا حد واجب کے طور پر نہیں تھا اور نہ ہی یہ حکم ہمیشہ کے لیے تھا۔ جلاوطنی کا حکم تو محض ایک قصور کی سزا کے طور پر تھا جس کے وہ (حکم بن العاص رضی اللہ عنہ) مستحق قرار پائے تھے۔ توبہ میں چونکہ بڑی وسعت ہوتی ہے اس لیے جب انہوں نے توبہ کر لی تو ان سے وہ سزا باتفاق اہلِ اسلام ساقط ہو چکی اور تمام روئے زمین ان کے لیے مباح قرار پائی۔ (اس لیے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ان کو واپس مدینہ بلانا درست ٹھہرا)

# اعتراض نمبر 18: بنوامیہ کو اور اپنے قریبی رشتہ داروں کو عہدے دینا

## اعتراض:

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے تمام عہدے اپنے قریبی رشتہ داروں میں تقسیم کرکے اقرباء پروری کی ہے۔

(شیعہ مصنف) جمال الدین حسن بن یوسف بن مطہر المعروف حِلّی (ت726ھ) لکھتے ہیں:

قَسَمَ الْوِلَایَاتِ بَیْنَ اَقَارِبِه.

منہاج الکرامۃ فی معرفۃ الامامۃ: ص66

ترجمہ: (حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے) عہدے و مناصب اپنے قریبی رشتہ داروں میں تقسیم کردیے۔

## جواب نمبر 1:

ہم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور کے تمام عہدے داروں کے نام اور ان کے قبائل کو ذکر کرتے ہیں جس سے معلوم ہو جائے گا کہ ان پر "اقرباء پروری" کا الزام کس قدر بے بنیاد ہے!

ذیل میں اس کی فہرست پیش کی جاتی ہے۔

| نمبر شمار | نام | قبیلہ | جائے تقرری |
|---|---|---|---|
| 1 | خالد بن العاص | بنو مخزوم | والی مکہ |
| 2 | عبد اللہ بن عمرو الحضرمی | بنو کندہ | والی مکہ |
| 3 | علی بن ربیعہ | بنو عبد شمس | والی مکہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 4 | عمرو بن العاص | بنو سہم | والی مصر، اسکندریہ |
| 5 | عقبہ بن عامر | جہنی (انصاری) | والی مکہ |
| 6 | زید بن ثابت | بنو خزرج | قاضی مدینہ |
| 7 | قاسم بن عبد اللہ بن ربیعہ | بنو ثقیف | والی طائف |
| 8 | یعلی بن امیہ | بنو تمیم | والی صنعاء یمن |
| 9 | عبد اللہ بن عامر | بنو عبد شمس | والی بصرہ |
| 10 | عبد اللہ بن مسعود | بنو ہزیل | قاضی وخازنِ کوفہ |
| 11 | عبد اللہ بن سعد بن ابی سرح | بنو عامر | والی مصر |
| 12 | عبد اللہ بن ارقم | بنو زہرہ | ناظم بیت المال |
| 13 | عبد اللہ بن ابی ربیعہ | بنو مخزوم | والی جند |
| 14 | عبد اللہ بن سوار العبدی | بنو عبد | والی بحرین |
| 15 | سعد بن ابی وقاص | بنو زہرہ | والی کوفہ |
| 16 | اشعث بن قیس | بنو عدی (کندی) | والی آذربائیجان |
| 17 | سعید بن قیس | بنو عدی | والی رے |
| 18 | عثمان بن ابی العاص | بنو ثقیف | والی بحرین ویمامہ |
| 19 | ابو الاعور عمرو بن ابی سفیان | سلمی | والی اردن |
| 20 | ابو الدرداء | انصاری | قاضی دمشق |
| 21 | ابو موسیٰ اشعری | اشعر | والی کوفہ |
| 22 | جریر بن عبد اللہ بجلی | بجیلہ | والی قرقیسیا |
| 23 | حذیفہ بن یمان | بنو مازن | سالار آذربائیجان |
| 24 | حبیب بن مسلمہ | بنو فہر | سالار قنسرین |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 25 | حکیم بن سلامہ | حزامی | والی موصل |
| 26 | خنیس بن خبیش | اوس | معلوم نہ ہوسکا |
| 27 | جابر بن عمر المزنی | مزنی | محصلِ خراج (عراق) |
| 28 | خارجہ بن حذافہ | بنوعدی | محاسب مصر |
| 29 | شریح بن حارث | کندی | قاضی کوفہ |
| 30 | سبرۃ بن عمرو | عنبری | والی یمامہ |
| 31 | سلمان بن ربیعہ | باھلی | سالار آرمینیا |
| 32 | سماک بن مخرمہ انصاری | بنواسد | معلوم نہ ہوسکا |
| 33 | سائب بن الاقرع | بنوثقیف | والی اصفہان |
| 34 | عبداللہ بن قیس | بنوفزارہ | معلوم نہ ہوسکا |
| 35 | عبدالرحمٰن بن خالد | بنومخزوم | والی حمص |
| 36 | عتیبہ بن النہاس | العجلی | والی حلوان |
| 37 | علقمہ بن حکیم الکنانی | بنوکنانہ | والی فلسطین |
| 38 | قعقاع بن عمرو | بنوتمیم | سالار کوفہ |
| 39 | مغیرہ بن شعبہ | بنوثقیف | والی کوفہ (آذربائیجان) |
| 40 | کعب بن سور | ازدی | قاضی بصرہ |
| 41 | مالک بن حبیب | یربوعی | والی ماہ |
| 42 | نُسَیر العجلی | عجلی (انصاری) | والی ہمدان |
| 43 | معاویہ بن ابی سفیان | بنوامیہ | والی شام |
| 44 | مروان بن حکم | بنوامیہ | والی بحرین (کاتب) |
| 45 | ولید بن عقبہ | بنوامیہ | والی کوفہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 46 | سعید بن العاص | بنو امیہ | والی کوفہ |
| 47 | حبیش | بنو اسد | والی ماسبذان |

مذکورہ بالا تفصیلی فہرست ان 47 افراد کی ہے جو سیدنا عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے دور میں اہم عہدوں پر فائز رہے تھے۔ ان میں سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے اعزہ واقارب میں سے صرف چھ افراد ہیں جن کی تفصیل یہ ہے:

بنو امیہ سے تعلق رکھنے والے رشتہ دار:

1: حضرت ولید بن عقبہ رضی اللہ عنہ (ماں شریک بھائی)

2: حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ (چچازاد)

3: حضرت سعید بن العاص رضی اللہ عنہ (چچازاد)

4: مروان بن حکم (چچازاد)

بنو امیہ کے علاوہ دیگر رشتہ دار:

1: حضرت عبد اللہ بن عامر رضی اللہ عنہ (ماموں زاد)

2: حضرت عبد اللہ بن سعد بن ابی سرح رضی اللہ عنہ (رضاعی بھائی)

47 افراد میں سے صرف چھ افراد اپنے قریبی رشتہ داروں میں سے ہیں اور وہ بھی ایسے حضرات ہیں جو ان عہدوں کے حقیقتاً مستحق تھے، ان کے علاوہ 41 عہدیداران دیگر قبائل سے ہیں۔ بھلا کوئی عقلمند اس کو اقرباء پروری میں شمار کر سکتا ہے؟

**فائدہ:** حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی اپنی اولاد 9 بیٹے اور 7 بیٹیاں تھیں۔ ان 9 بیٹوں میں سے کسی ایک کو بھی عہدہ نہ دینا اس بات کی دلیل ہے وہ مناصب کی تقسیم میں بہت محتاط تھے۔

9 بیٹوں کے نام یہ ہیں: عبد اللہ، عبد اللہ الاصغر، عمرو، خالد، ابان، عمر، ولید،

سعید، عبد الملک

امام ابو الفرج جمال الدین عبد الرحمٰن بن الجوزی رحمہ اللہ (ت 597ھ) نقل کرتے ہیں:

كَانَ لَهُ مِنَ الْوَلَدِ: عَبْدُ اللهِ مِنْ رُقَيَّةَ وَعَبْدُ اللهِ الْأَصْغَرُ أُمُّهُ فَاخِتَةُ بِنْتُ غَزْوَانَ وَعَمْرٌو وَخَالِدٌ وَأَبَانُ وَعُمَرُ وَمَرْيَمُ أُمُّهُمْ أُمُّ عَمْرٍو بِنْتُ جُنْدُبٍ مِنَ الْأَزْدِ وَالْوَلِيدُ وَسَعِيدٌ وَأُمُّ سَعِيدٍ أُمُّهُمْ فَاطِمَةُ بِنْتُ الْوَلِيدِ وَعَبْدُ الْمَلِكِ أُمُّهُ أُمُّ الْبَنِينَ بِنْتُ عُيَيْنَةَ بْنِ حِصْنٍ وَعَائِشَةُ وَأُمُّ أَبَانَ وَأُمُّ عَمْرٍو أُمُّهُنَّ رَمْلَةُ بِنْتُ شَيْبَةَ بْنِ رَبِيعَةَ وَمَرْيَمُ أُمُّهَا نَائِلَةُ بِنْتُ الْفَرَافِصَةِ وَأُمُّ الْبَنِينَ بِنْتُ عُثْمَانَ أُمُّهَا أُمُّ وَلَدٍ.

تلقیح فہوم اھل الاثر فی عیون التاریخ والسیر: ص109، 110 تحت ذکر اولادہ

## جواب نمبر 2:

اعتراض تو تب بنتا ہے جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ منصب و عہدہ کسی ایسے آدمی کو دیں جو اس کا اہل نہ ہو اور عہدہ محض قرابت کی بنا پر دیں جبکہ حقیقت یہ ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ نے عہدے مستحق رشتہ داروں کو دیے تھے۔

## جواب نمبر 3:

اگر کسی شخص میں صلاحیت کے ساتھ ساتھ تعلقِ قرابت بھی موجود ہو تو وہ بنسبت غیر کے منصب کا زیادہ حقدار ہے۔ آدمی قریبی رشتہ داروں کے عادات و اخلاق سے واقف ہوتا ہے اور طبائع میں باہم الفت و مناسبت ہوتی ہے۔ اس لیے اسے عہدہ دیا جا سکتا ہے۔

مفتی اعظم پاکستان مفتی محمد شفیع عثمانی رحمہ اللہ (ت 1396ھ) لکھتے ہیں:

اس دعا میں حضرت موسیٰ علیہ السلام نے جو وزیر طلب فرمایا اس کے ساتھ

ایک قید "مِنۡ اَھۡلِیۡ" کی بھی لگادی کہ یہ وزیر میرے خاندان واقارب میں سے ہو، کیوں کہ اپنے خاندان کے آدمی کے عادات و اخلاق دیکھے بھالے اور طبائع میں باہم الفت و مناسبت ہوتی ہے جس سے اس کام میں مدد ملتی ہے بشرطیکہ اس کو کام کی صلاحیت میں دوسروں سے فائق دیکھ کر لیا گیا ہو، محض اقرباء پروری کا داعیہ نہ ہو۔ اس زمانے میں چونکہ عام طور پر دیانت واخلاص مفقود اور اصل کام کی فکر غائب نظر آتی ہے اس لیے کسی امیر کے ساتھ اس کے خویش وعزیز کو وزیر یا نائب بنانے کو مذموم سمجھا جاتا ہے اور جہاں دیانت داری پر بھروسہ پورا ہو تو کسی صالح واصلح خویش کو کوئی عہدہ سپرد کر دینا کوئی عیب نہیں بلکہ مہماتِ امور کی تکمیل کے لیے زیادہ بہتر ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلفائے راشدین عموماً وہی حضرات ہوئے جو بیتِ نبوت کے ساتھ رشتہ داریوں کے تعلقات بھی رکھتے تھے۔

معارف القرآن: ج6 ص78 تفسیر سورۃ طٰہٰ آیت نمبر 29

# اعتراض نمبر 19: اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو معزول کر کے نوجوانوں کو عہدے دینا

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اکابر صحابہ کرام کو معزول کر کے نوجوانوں کو عہدے دینے شروع کر دیے تھے۔

## جواب نمبر 1:

عہدہ دینے کی بنیاد صلاحیت اور معزول کرنے کی وجہ شکایت یا انتظامی معاملات ہوا کرتے ہیں جس میں عمر کو کوئی دخل نہیں ہے اور یہ بات عہد فاروقی سے ثابت ہے۔

حافظ ابوالفضل شہاب الدین احمد بن علی ابن حجر العسقلانی الشافعی رحمہ اللہ (ت852ھ) فرماتے ہیں:

وَاسْتَعْمَلَهُ [ای اَبَا مُوْسَى الْاَشْعَرِیَّ] عُمَرُ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ عَلٰى إِمْرَةِ الْبَصْرَةِ بَعْدَ أَنْ عَزَلَ الْمُغِیْرَةَ.

الاصابۃ فی تمییز الصحابۃ: ج2 ص1112 ترجمۃ عبد اللہ بن قیس بن سُلَیم

ترجمہ : حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بصرہ سے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کو معزول کرنے کے بعد حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کو وہاں کا عامل بنایا تھا۔

## فائدہ:

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بصرہ سے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ (جب کہ ان کی عمر تقریبا 45 سال تھی) کو معزول کیا تھا اور ان کی جگہ حضرت ابو موسی اشعری رضی اللہ عنہ (جب کہ ان کی عمر مختلف اقوال میں آخری قول کے مطابق تقریبا 35 سال تھی) کو متعین کیا تھا۔

## جواب نمبر2:

کس شخص کو حاکم بنایا جائے اور کس کو معزول کیا جائے، یہ امور عام افراد کی سمجھ میں نہیں آتے بلکہ اسے خلیفہ ہی جان سکتا ہے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے اقدامات بھی اسی قبیل سے ہیں۔

امام ابوبکر محمد بن عبداللہ بن محمد المعافری ابن العربی المالکی رحمہ اللہ (ت 543ھ) لکھتے ہیں:

اَلْوِلَایَاتُ وَالْعَزْلَاتُ لَهَا مَعَانٍ وَحَقَائِقُ لَا يَعْلَمُهَا كَثِيْرٌ مِنَ النَّاسِ.

العواصم من القواصم: ص243 نکتۃ للولایات والعزلات معان وحقائق

ترجمہ: حکام کے متعین کرنے اور معزول کرنے میں کئی مقاصد وحقائق ہوتے ہیں جن کو بہت سے لوگ نہیں سمجھ سکتے (مطلب یہ ہے کہ ان تقاضوں کو خلیفہ وقت ہی صحیح معنوں میں سمجھ سکتا ہے)

## جواب نمبر3:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور خلافت (23ہجری تا35ہجری) کا جائزہ لیں تو معلوم ہوتا ہے کہ اس دور میں اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم عمر رسیدہ ہو چکے تھے۔ جو صحابی، عہد نبوی میں چالیس برس کا ہوگا، وہ اس زمانے میں لازمی طور پر 60-65 سال کا ہو چکا ہوگا۔ اس وقت ضرورت اس چیز کی تھی کہ نوجوان نسل کو آگے لایا جائے تاکہ تیزی سے پھیلتی ہوئی سرحدوں کا موثر اور مضبوط انتظام کیا جائے۔ یہ بات بھی بالکل واضح ہے کہ اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اپنا تجربہ اس نسل تک منتقل کیا اور پھر اس نسل نے ذمہ داریاں سنبھال لیں اور بزرگ صحابہ کرام ان کی نگرانی کرتے رہے، یہ تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے حسن تدبر کی دلیل ہے نہ کہ اعتراض کی بات ہے۔

# اعتراض نمبر 20: بیعت رضوان نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سماعِ صلوٰۃ وسلام کی نفی کی دلیل ہے

صلح حدیبیہ کے وقت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جب مشرکین کے پاس مذاکرات کے لیے گئے تو آپ رضی اللہ عنہ کی شہادت کی افواہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے نام پر بیعت لے لی، حالانکہ وہ اس وقت زندہ تھے۔ ظاہری بات ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پاک بھی بھیجتے ہوں گے اور اھل السنۃ والجماعۃ کے عقیدہ کے مطابق درود آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر پیش بھی ہوتا ہوگا مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید سمجھ کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بیعت لی۔ پتہ چلا کہ درود آپ صلی اللہ علیہ وسلم تک نہیں پہنچتا۔ اگر پہنچتا ہوتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی بھی بیعت نہ لیتے۔

## جواب نمبر 1:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کی افواہ صبح کی نماز کے بعد پہنچی، ابھی ظہر کی نماز قضا ہی نہیں ہوئی تھی کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ واپس تشریف لے آئے۔ جب اس دوران انہوں نے کوئی نماز ادا نہیں فرمائی اور نہ ہی انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بغیر کعبۃ اللہ کا طواف کرنا مناسب سمجھا۔ تو درود شریف کس طرح پڑھا ہوگا؟ اس لیے ان کا درود شریف پڑھنا معترض ثابت کر دے تو سماعِ صلوٰۃ وسلام ہم ثابت کر دیں گے۔

## جواب نمبر 2:

یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے امتحان تھا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی

شہادت کی خبر سن کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کیا کرتے ہیں؟ اگر درود شریف پہنچا دیا جاتا تو امتحان؛ امتحان نہ رہتا۔

## جواب نمبر 3:

یہ واقعہ وفات سے پہلے دنیا کی زندگی کا ہے جبکہ منکرین سماع صلوٰۃ وسلام کا اختلاف وفات کے بعد قبر شریف میں درود شریف سننے کے متعلق ہے۔ لہذا اس واقعہ کو بطورِ استدلال پیش کرنا درست نہیں ہے۔